سفلی، سحر، جادو، آسیب، جنات اور کالے عمل
کے اثرات سے بچاؤ کے تیر بہدف عملیات

# عملیات
## روحانی امراض

ڈاکٹر حشمت جاہ

سفلی، جنات، آسیب، مشکلات اور

کالے عمل کے اثرات سے بچاؤ کے عملیات

# عملیات روحانی امراض

مؤلف : ڈاکٹر حشمت جاہ

ناشر

مکتبہ روحانی سائنس

مطب عرشی دواخانہ کراچی

Ph : 021-6805186

# فہرست

# تشخیص امراض

عملیات میں ہمارا تجربہ تو یہی ہے کہ موکلین کی تشخیص سب سے بہتر ہوتی ہے اور صحیح بھی کیونکہ وہ بذات خود گھر کا پتہ لے کے مریض کے گھر جاتے ہیں۔ خود مریض کو دیکھتے ہیں سونگھتے ہیں اور گھر کا معائنہ کرتے ہیں پھر آ کر اطلاع دیتے ہیں۔

عاملوں کے پاس بے شمار طریقے ہیں جن سے وہ مرض معلوم کرتے ہیں۔ بلکہ ایک وقت میں کم سے کم دو طریقوں سے مرض کی جانچ کرنی چاہیئے تا کہ غلطی کی کم سے کم گنجائش باقی رہ جائے۔ اب چند طریقے تشخیص امراض کے لکھ رہے ہیں یہ اعمال تجربہ میں ہیں اور بہت حد تک ان سے رہبری و رہنمائی حاصل کی جا سکتی ہے۔ اور یہ بات بھی قابل نظر رہے کہ تشخیص کے فوراً بعد علاج شروع کر دینا چاہیے ورنہ شیاطین اور جادوگر اچانک روزدار حملہ کر دیتے ہیں اور مریض کو یہ بھی ہدایت دی جائے کہ اپنے علاج کی اور معالج کی لوگوں کو خبر نہ دے بلکہ اپنے علاج کو چھپائے رکھے۔

## تشخیص امراض کا پہلا طریقہ

جس مریض کا حال دریافت کرنا ہو، اس کا ایک دن یا دو دن پہنا ہوا کپڑا لے کر اسے کسی دھاگے یا کسی ناپنے والی چیز سے ناپ لیں۔ پھر ۱۲ مرتبہ درود الصوفی پڑھیں پھر تین مرتبہ آیت الکرسی سورۃ الطارق کی یہ آیتیں۔

اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا، فَمَهِّلِ الْكَافِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا۔

(سورۃ الطارق ۸۶، آیت ۱۵، ۱۶، ۱۷)

۱۸ مرتبہ پڑھیں پھر ۴ مرتبہ یہ آیت۔

وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا، وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ O (سورۃ بقرہ ۲، آیت ۔۲۵۵)

پڑھیں۔ پھر سورہ اخلاص ۶ مرتبہ اور سورہ فلق ۵ مرتبہ اور سورہ ناس سات مرتبہ پھر ۲ مرتبہ درود الصوفی پڑھ کر اچھی طرح اس کپڑے پر پھونکیں پھر دو تین منٹ تک انتظار کریں۔

اب کپڑے کو دوبارہ ناپیں اور کپڑا کم ہو جائے تو آسیب کا اثر ہے اور اگر برابر ہے تو جسمانی مرض ہے اور اگر بڑا ہو جائے تو سحر یعنی جادو ہے۔

دوسرا طریقہ :

یہ نقش جو ذیل میں لکھا ہے۔ اس کو لکھ کر مریض کے سر پر چار بار اتارے۔ پھر آگ میں ڈال دیں۔ اگر حرف سفید ہوں تو سحر ہے اور حروف سرخ ہوں تو آسیب ہے اور اگر حروف غائب ہوں تو اثر آسیب کا ہے اگر حروف سیاہ رہے، تو پھر مرض بدنی ہے، وہ نقش یہ ہے۔

۱۱ ۳ ۱۸ ۵ع ۹ح ۴ع ۱۲ ۳۱۱

تیسرا طریقہ :

جب کسی مرض کا حال دریافت کرنا ہو تو پہلے مریض کے نام کے عدد مع والدہ کا نام کے عدد کے لکھیں۔ پھر جس دن آپ معلوم کر رہے ہیں۔ اس دن کے عدد اور اس کو تکلیف کیا ہے۔ کے عدد جمع کریں پھر چار سے تقسیم کریں۔ اب جو باقی بچیں۔ اگر ایک یا دو بچیں تو مرض آسیب و نظر ہے۔ اگر ۳ بچے تو مرحلہ جسمانی مرض کا ہے اگر برابر رہے تو سحر ہے۔

چوتھا طریقہ :

اگر مریض کا حال دریافت کرنا چاہو تو یہ ترکیب کریں کہ الحمد للہ شریف دس مرتبہ پڑھے اور آیت الکرسی تین مرتبہ پھر سورۃ کافرون تین بار پڑھے اور پھر سورہ اخلاص ۶ مرتبہ

سورہ الفلق ۲ مرتبہ اور سورہ الناس ۳ مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں۔ اگر مرض بڑھ جائے تو آسیب ہے اور اگر کم ہو جائے تو جادو ہے اور اگر بدستور ہے تو بیماری ہے۔

## حاضرات کے ذریعہ امراض روحانی کی تشخیص

جب کسی مرض روحانی کی تشخیص کرنا ہو تو کسی نابالغ بچے کو جس کے عمر قریب ۱۲،۱۳ سال کی ہو، عامل اپنے پاس بیٹھائے اور اس کے سیدھے انگوٹھے پر سیاہی ملے یا چمکدار کاجل لگائے۔ پھر اوّل آخر درود شریف کے بعد مندرجہ ذیل دعا دوبارہ پڑھے۔ انگوٹھے پر پھونکے بچے کو انگوٹھے میں ایک آدمی کھڑا ہوا نظر آئے گا۔ عامل یہ کہے کہ جھاڑو دینے والا آئے جھاڑ روے کر جائے۔ پھر بچہ جب یہ بتائے کہ جھاڑو ہو گئی تو عامل پھر کہے کہ پانی چھڑ کنے والا آئے پانی چھڑک کر جائے۔ پھر اس کے بعد کہے قالین بچھا کر جائے۔ پھر عامل یہ کہے کہ بادشاہ سلامت کو حاضر کیا جائے۔ پھر عامل بادشاہ سے جس مریض کے بارے میں چاہے معلوم کرے۔ غیب کی اور مستقبل کی باتیں ہرگز معلوم نہ کی جائیں۔

## تشخیص نظر بد کا ایک انمول طریقہ

جس شخص کو نظر لگی ہو۔ اس کے پاس تین ہاتھ لمبا دھاگہ رکھے۔ پھر یہ عزیمت پڑھے۔ اور دھاگے پر اور مریض پر دم کرے۔ پھر اس دھاگے کو ناپا جائے۔ اگر تین ہاتھ سے بڑھ جائے یا کم ہو جائے تو سمجھو کہ اس کو نظر لگی ہوئی ہے۔ پھر اس کو ۲۔۳ بار پڑھا جائے۔ تو نظر اتر جائے گی۔ پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ بسم اللہ قوۃ الا باللہ دو بار پڑھے اور سورۃ فاتحہ کو سات بار پڑھے اور پھر اس عزیمت کو پڑھے اور فلاں بن فلاں کی جگہ مریض اور اس کی والدہ کا نام لے۔ وہ عزیمت یہ ہے ۱۰ مرتبہ پڑھیں۔

عَزَمْتُ علیک ایھاالعین التی فلان بن فلان بعز عز اللّٰہ وبنوں عظمة وجہ اللّٰہ محمد بن عبداللّٰہ ﷺ عَزَمتُ علیک اَیتھاالعُیون التی فلان بن

فلان بحق اَشر اھیًابر اھیًااَدو نیااَضبَّات ال شَذَایَ عَزَمتُ علیک ایھُاالعین التی فلان بن فلان بحَقِّ شَھَتُ بَھَتُ نتھت باتنطاع النجاب الذی لایقوی علیہ أرض° ولاسماء° اِن جرجنی بانفس السوء مِنْ فلان بن فلان کمااُخرِجَ یُوسفَ من الفیق وجُعِلَ لِمُوسٰی فی الجر طریق° والافاتُ برئیۃ مِنَ اللّٰہ تعالیٰ واللّٰہ تعالیٰ بری"منک اُخرُجنِی بانفسِ السُّوءِ من فلان بن فلان بِاَلفِ قُلْ ھُواللّٰہُ احد اللّٰہ الصمد لم یلد وَلَمْ یولَدْ وَلَمْ یکنْ لہ، کفوًااحداُخرجُنِی بانفسَ السوءِ بألف الفِ لاحَولَ وَلاقوۃ الا باللّٰہ العلی العظیم ونُزِّلُ مِن القرآن مَاھُوَشِفَاء" ورحمۃ"لِّلمؤمنین. لو انزلنا ھٰذاالقرآن علی جبل لرایتہ، خَاشِعًامُتَصَدِعًامِّنْ خَشْیَۃِ اللّٰہ نااللّٰہ خیر" حافِظًا وھوَاَرْحَم الرحمین. حَسْبُنَااللّٰہ ونِعم الوکیل ولاحول ولاقُوۃً الا باللّٰہ العظیم وصلی اللّٰہ علی سیدنا محمد وآلہ واصحابہ وسلم۔

## مرض، آسیب، سحر، جن معلوم کرنے کا طریقہ

مریض کا ایسا کپڑا جسے پہن کر اس نے رات گذاری ہو۔ پہلے اس کپڑے کو گز یا بالشت سے ناپ کر اس کپڑے پر نشان لگادے۔ پھر مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر دم کر کے کپڑے کو رکھ دے۔ ذرا دیر کے بعد پھر کپڑے کو ناپے۔ اگر کپڑا بڑھ جائے تو بیماری شیاطین کے اثر سے ہے اور اگر کپڑا گھٹ جائے بیماری جن سحر یا جادو کے سبب سے ہے اور کپڑا سابقہ ناپ کے مطابق برابر رہا تو مرض جسمانی ہے۔ وہ عزیمت یہ ہے۔

۱۔ سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) آخر تک تین مرتبہ۔
۲۔ والصّٰفّٰت سے لے کر لفظ ''لازب'' تک (سورۃ والصّٰفّٰت) ایک بار۔
۳۔ سورۂ جن شروع سے لے کر لفظ ''شططا'' تک (سورۂ جن) ایک بار۔
۴۔ قل اعوذ برب الفلق آخر تک ایک بار۔

۵۔ قل اعوذ برب الناس آخر تک ایک بار۔

## مریض کا حال معلوم کرنا

اگر مریض کا حال معلوم کرنا چاہے تو مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر مریض پر دم کرے اگر مرض بڑھ جائے۔ آسیب ہے اگر کم ہو جائے تو جادو ہے اور اگر بدستور مرض ہے تو بیماری ہے۔

عزیمت یہ ہے۔

(۱)۔ الحمد شریف (پوری سورۂ فاتحہ)

(۲)۔ آیۃ الکرسی

(۳)۔ سورۂ کافرون آخر تک

(۴)۔ سورۂ اخلاص آخر تک

(۵)۔ سورۃ الفلق آخر تک

(۶)۔ سورۃ الناس آخر تک

## مرض معلوم کرنے کا طریقہ

مریض کے پاؤں کے ناخن سے سر کے بالوں تک ایک ڈورا (دھاگہ) ناپ لیں۔ پھر گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ درود شریف کے بعد سورۂ مزمل سات بار پڑھیں۔ آخر میں گیارہ ۱۱بار درود شریف پڑھ کر ڈورے پر دم کریں پھر ڈورے کو ناپیں اگر ڈورا ناپ سے چھوٹا رہ جائے تو شیاطین کے اثر سے بیماری ہے اور اگر ڈورا ناپ سے بڑا (لمبا) ہو تو سحر ہے یا جن کے اثر سے مرض ہے اور اگر ڈورا بدستور قد کے برابر ہے تو مرض جسمانی ہے۔ ڈاکٹر، حکیم سے علاج کرائے۔

## سحر کے لفظی معنی

لغت میں ''سحر'' امر مخفی اور پوشیدہ چیز کے ہیں۔ چنانچہ صبح کے اول کو ''سحر'' اس لئے کہتے ہیں کہ ابھی دن کی روشنی پوری طرح نمودار نہیں ہوئی ہوتی اور قدرے تاریکی ہوتی ہے۔

# اصطلاحی تعریف

شریعت میں سحر اس قوت مدد کہ کا نام ہے. جس کے اسباب وعلل ظاہر نہ ہوں اور اس میں غیر اللہ سے مدد و استعانت حاصل کی گئی ہو۔ چنانچہ تفسیر کبیر میں سحر کی حقیقت اس طرح بیان کی گئی ہے۔

"اِعْلَمْ اِنَّ لَفَظَ السَّحْرِفِی عُرفِ الشَّرعِ مختص" بِکُلِّ اَمرِ یُخفٰی سَبَہُ وَ یَتَخَیَّلُ علی غیر حقیقۃ۔"

ترجمہ:۔ واضح رہے کہ لفظ سحر شریعت کی اصطلاح میں ایسے امر کے لئے مخصوص ہے. جس کا سبب پوشیدہ ہو اور وہ اصل حقیقت کے برخلاف خیال میں آنے لگے۔

اب ہم جادو کے دفعیہ کے بارے میں بزرگ انسانوں اور بزرگ جنات وموکلین کے بتلائے ہوئے اعمال وظائف اور تعویزات پیش کر رہے ہیں۔ جادو کے اعمال سے پہلے یہ بات ذہن نشین کر لینا چاہئے کہ اس کائنات میں فعال ذات خدا کی ہے۔ نفع وضرر، عزت وذلت، خیر وشر، سب اللہ کے ہاتھ میں ہے۔ انسان صرف تدابیر اختیار کرتا ہے اور اثر وتاثیر اللہ دیتا ہے۔ جب بھی کوئی عمل کے دوران بعض اوقات جوابی حملہ اچانک ہو جاتا ہے۔ دوسری بات یہ کہ جیسے ہی کسی کو یہ علم ہو جائے کہ اس پر جادو ہے یا بندش ہے تو اس کا فوراً علاج کروائے ورنہ یہ جادو آدمی کے لئے امراض کی شکل میں اور گھر کے لئے نحوست کا باعث بن جاتا ہے۔ ایسے بہت کیس نظر آتے ہیں کہ جس میں جادو مرض کی شکل اختیار کر لیتا ہے اور پھر بہت مشکل سے ہی جاتا ہے۔ کیونکہ وہ خون میں شامل ہو کر جزو بدن بن جاتا ہے۔ اِس لئے ابتداء میں ہی علاج کروالینا چاہیے۔ بعض لوگ یہ کہتے ہیں کہ عامل سارے دھوکے باز ہوتے ہیں اس لئے ہم علاج نہیں کرواتے۔ بس دعا کرتے رہتے ہیں یہ بہت بڑی نادانی اور جہالت ہے کہ اسباب اختیار نہ کئے جائیں اور صرف اللہ پر بھروسہ رکھا جائے۔ اگر ہم اور آپ اتنے ہی کامل یقین رکھنے والے ہیں تو زندگی کے اور

معاملات میں بھی ایسا کر کے دکھائیں۔ کمانے نہ جائیں بغیر شادی کے صرف دعا کے ذریعے طالب اولاد ہوں۔ ہاں یہ بات صحیح ہے کہ عامل خراب ہیں۔ سچے نہیں ہیں تو کیا آپ علاج کے لئے اچھا عامل تلاش نہیں کر سکتے۔ آپ بازار جاتے ہیں چیزوں میں ملاوٹ ہوتی ہے دودھ میں پانی ہوتا ہے۔ گھی میں گریس ہوتی ہے تو کیا ہم نے اور آپ نے گھی کھانا چھوڑ دیا دودھ لینا چھوڑ دیا، نہیں اور ہرگز نہیں، ہم اچھا دودھ تلاش کرتے اور اچھا گھی تلاش کرتے ہیں اسی طرح ہم علاج کرنا نہ چھوڑیں بلکہ اچھے اور سچے عامل کی تلاش کریں۔ یقیناً آپ کو ایسا عامل مل جائے گا جو آپ کے من کی دوا تجویز کر دے گا۔ اسی طرح بعض لوگ یہ بھی کہتے ہیں کہ جو عامل پیسہ لیتا ہے وہ جھوٹا ہے اصل بات یہ ہے کہ یہاں بھی ہم لاعلمی میں ہیں عملیات ایک فن ہے اس کا دین سے براہ راست کوئی تعلق نہیں ہے۔

جس طرح ڈاکٹری، انجینئرنگ اور خطاطی ایک فن ہے اسی طرح یہ بھی ایک فن ہے اور ڈاکٹر کسی کا نہ مفت علاج کرتا ہے اور نہ درزی کسی کے کپڑے مفت سیتا ہے۔ ہم سرجن و ڈاکٹر کو پیسہ دیتے وقت ہرگز پریشان نہیں ہوتے بلکہ جتنے زیادہ پیسہ لیتا ہے۔ ہم اسے اتنا ہی بڑا ڈاکٹر سمجھتے ہیں حالانکہ ہم لوگ رات دن ڈاکٹروں اور سرجنوں سے دھوکا کھاتے ہیں۔ مگر علاج نہیں چھوڑتے اور پیسہ دینے میں بار محسوس نہیں کرتے بس اسی طرح عامل کو سمجھیں اور اپنا علاج کروائیں اور پیسہ خرچ کرنے سے نہ گھبرائیں۔ اب ہم جادو کے دفعیہ کے مجرب اعمال لکھ رہے ہیں۔ انہیں صحیح سے استعمال کریں۔ یہ اعمال آپ کو عاملوں کے پاس جانے کی محنت و مشقت سے نجات دیں گے۔

## آیۃ الکرسی کے موکل کا بتلایا ہوا عمل

جادو کے توڑ کا یہ زبردست عمل آیت الکرسی کے موکل نے خود ارشاد فرمایا ہے کہ جس شخص پر جادو ہو وہ پانچ بار آیت الکرسی، سورہ فلق چار اور سورہ ناس پانچ بار اسی ترتیب سے ہر نماز کے بعد سات دن تک پڑھے اور اپنے اوپر دم کریں انشاءاللہ ضرور جادو ختم ہو جائے گا

اور اگر جادو گھر پر ہے تو اس عمل کو پڑھ کر پانی پر دم کریں اور اس پانی کو گھر کے چاروں کونوں میں چھڑکیں انشاءاللہ ہرگز جادو نہیں رہے گا۔

## آیت الکریمہ کے موکل کا بخشا ہوا عمل

پہلے سورۃ بقرہ کا پہلا رکوع اور پھر سورۃ الناس کم از کم نو مرتبہ دونوں چیزیں پڑھیں اندھیرے میں پڑھیں بعد نماز عشاء پڑھیں اور ایک ہی نشست میں پڑھیں پھر پانی پر دم کر کے پئیں اور نہائیں۔ انشاءاللہ فوراً نفع ہوگا اگر مریض خود نہ پڑھ سکتا ہو تو اس کا کوئی خونی رشتہ دار پڑھے ورنہ عامل پڑھے۔

## ابطال سحر کا ایک مجرب ترین عمل

۱۔ سورہ الفاتحہ، ۳ مرتبہ
۲۔ آیۃ الکرسی ۵ مرتبہ
۳۔ سورہ فلق اور ناس ۸ مرتبہ

اَللّٰھُمَّ اَبْطِلْ ھٰذَا السِّحْرَ بِقُوَّتِکَ یَا جَبَّارَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْض ۔۵ مرتبہ

یہ دعائیں پانی میں پھونک کر ایک سے دس دن تک پئیں اور نہائیں۔

## اسم ذات کے موکل کا بخشا ہوا سحر کے لئے مجرب عمل

جادو کی توڑ کے اس عمل کو پڑھنے سے پہلے پڑھنے والا یہ نیت کرے کہ میں یہ عمل اسم ذات کے موکل کی اجازت سے جو عامل کے توسط سے ملی ہے پڑھ رہا ہوں پھر چار مرتبہ سورۃ فلق توجہ کے ساتھ ۴ دن تک روزانہ بلاغانہ ہر نماز کے بعد پڑھے انشاءاللہ ہر قیمت پر جادو ختم ہو جائے گا۔

## اسم ذات کے موکل کا فرمایا ہوا ایک زبردست جادو کے توڑ کا عمل

نماز عشاء بہتر ہے ورنہ فجر کے بعد اسم ذات "اللہ" چار ہزار تین سو چھپن ایک نشست میں پڑھیں اور ۵ بار آیت الکرسی پڑھیں جس شخص کے لئے بھی پڑھیں اس کا تصور رکھیں فوراً سحر دفعہ ہوگا اور ایک وقت میں ایک آدمی کے لئے یہ تعداد ہے کئی ہیں تو ہر ایک کے لئے الگ الگ پڑھنا ہے یہ تو صرف عامل کے لئے ہے۔ عام آدمی اسم ذات آٹھ ہزار سات سو بارہ مرتبہ پڑھے بقیہ عمل اسی طرح ہے ابھی عمل ختم نہیں ہوگا کہ مریض صحت محسوس کرے گا۔

## ایک ابدال کا بخشا ہوا جادو کے توڑ کا عمل

ایک صاحب کشف بزرگ جنہوں نے جادو کے توڑ کے لئے یہ عمل بخشا ہے اس کو کئی بار آزمایا اور اسے جادو کے توڑ میں بہترین پایا سورہ الناس بار، سورہ الفلق ۴ بار، سورہ اخلاص ۸ بار، سورہ کافرون ۴ بار، پڑھ کر پانی پر پھونکیں اور ۸ دن اس پانی سے نہائیں اور اس میں سے پانی پئیں اور اگر سوا سو مرتبہ چاروں چار قل پڑھ کر پانچ دن تک بنائیں اور پئیں تو اور زیادہ بہتر ہے۔

## جادو سے شفاء کا عمل

کھانے کے نمک کو پیس کر اس پر باوضو مندرجہ ذیل آیت ۱۴ مرتبہ پڑھ کر پھونکئے اور کھانے میں صرف یہی نمک ملا کر دیا کیجئے مریض کا کھانا الگ پکایا جائے آیت درج ذیل ہے کھانا ۴ دن تک کھلایا جائے۔

وَاِذْقَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ۔ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ۔ (سورۃ بقرہ ۔۲، آیت ۷۲ سے ۷۳)

## رد جادو

جادو کے دفعیہ کے واسطے سورۃ اذا الشمس کو ۱۰۰ مرتبہ پڑھیں اور لکھ کر کورے برتن میں پانی بھر کر لکھا ہوا تعویز ڈال دے وہی پانی پیتا رہے شرط یہ ہے کہ کوئی دوسرا شخص اس میں ہاتھ نہ ڈالے یہ عمل مجرب ہے۔




درج بالا تعویز نقش زعفران سے لکھکر سحر زدہ یا آسیب زدہ کو سات دن تک پلائیں انشاء اللہ افاقہ ہوگا۔

## رد سحر و آسیب

۱۔ وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا۔ ۸ مرتبہ
(سورۃ بنی اسرائیل ۱۷، آیت ۸۱)

۲۔ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔ ایک مرتبہ
(سورۃ بقرہ ۲۔ آیت ۱۳۷)

۳۔ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ۔ ایک مرتبہ
(سورۃ صافات ۳۷۔ آیت ۷)

۴۔ فَاللّٰهُ خير اَحٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرَّحِمِيْنَ۔ ۳ مرتبہ
(سورۃ یوسف ۱۲۔ آیت ۶۴)

۵۔ اِنَّ الَّذِیْنَ فَتَنُوا الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ثُمَّ لَمْ یَتُوْبُوْا فَلَهُمْ عَذَابُ جَهَنَّمَ وَلَهُمْ عَذَابُ الْحَرِیْقِ۔ ۲۱ مرتبہ

(سورۃ بروج۔۸۵، آیت ۱۰)

۶۔ وَلَا یَؤُدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ۔ ۲۱ مرتبہ ۲۱ دن تک پڑھیں۔

(سورۃ بقرہ ۲۔ آیت ۲۵۵)

## جادو کے خاتمہ کیلئے حضرت وہب کا بتلایا ہوا عمل

حضرت وہب فرماتے ہیں کہ بیری کے سات پتے لے کر سل بٹے پر کوٹ لئے جائیں اور اس میں پانی ملالیا جائے پھر آیت الکرسی ۱۵بار پڑھ کر اس پر دم کیا جائے اور جس پر جادو کیا گیا ہے۔ اسے تین گھونٹ پلادیا جائے اور باقی پانی سے غسل کرادیا جائے انشاءاللہ جادو کا اثر جاتا رہے گا۔ یہ عمل خصوصیت سے اس شخص کے لئے بہت ہی اچھا ہے جو اپنی بیوی سے روک دیا گیا ہو۔

## جادو کے توڑ کا مجرب عمل

یہ الفاظ اسی طریقہ سے لکھیں اور سحر زدہ کو پلائیں انشاءاللہ سات دن میں مریض ٹھیک ہوجائے گا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |

# جادو کے توڑ کا نادر عمل

یہ عمل آیت الکرسی کے موکل بزرگ نے دیا ہے اور یہ بھی فرمایا ہے کہ یہ عمل ہر قسم کے جادو کے توڑ کے لئے انتہائی طاقتور ہے مگر شرط یہ ہے کہ یہ عمل ایک ہی نشست میں کرنا ہے پہلے درود مدنی ۱۰ امرتبہ پڑھیں پھر سورہ بقرہ کا پہلا رکوع ۴۰ مرتبہ پڑھیں اس کے بعد آیت الکرسی اور یہ آیت ملا کر ۳۳ بار پڑھیں۔

لَا اِكْرَاهَ فِى الدِّيْنِ قَدْتَّبَيَّنَ الرُّشْدُمِنَ الْغِىِّ فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ، فَقَدِاسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى لَا انْفِصَامَ لَهَاوَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ۔ اَللّٰهُ وَلِىُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِوَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰٓئُهُمُ الطَّاغُوْتُ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِنَ النُّوْرِاِلَى الظُّلُمٰتِ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِهُمْ فِيْهَاخٰلِدُوْنَ۔

(سورۃ بقرہ۔۲ آیت۔۲۵۵ سے ۲۵۷)

پھر سورہ بقرہ کے آخری گیارہ رکوع تین مرتبہ پڑھیں۔ پھر اس کے بعد سورہ فلق ۲۶ بار پڑھ کر پانی پھونکیں اور اپنے سارے بدن پر پانی ملیں انشاء اللہ جادو کے لئے انتہائی توڑ ہے۔

# جادو کے توڑ کا نہایت مجرب عمل

یہ عمل بارہا آزمایا گیا ہے کبھی بھی ناکامی نہیں ہوئی۔ زعفران سے چینی کی سادہ پلیٹ پر پہلے بسم اللہ پھر سورۃ فاتحہ پھر سورۃ فلق اور ناس لکھیں۔ اس طرح تین پلیٹوں پر لکھیں اور پھر ایک پلیٹ کو تین دن استعمال کریں۔ اس طرح دن میں تین پلیٹیں پوری ہو جائیں گی استعمال

کا طریقہ یہ ہے ایک پلیٹ سے دو بڑی بوتلیں پانی کی بنالیں۔ایک بوتل سے تین حصے کر کے تین دن نہائیں اور دوسری بوتل سے تین دن پانی پیتے رہیں بالٹی میں پانی لے کر دم کیا ہوا پانی ملا کر پانی بنالیں۔نہاتے وقت تھوڑا پانی بالٹی میں بچالیں پھر اس پانی کو گھر کے چاروں کونوں میں چھڑک دیں،۹ دن پورے نہ ہوں گے کہ جادو کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔

## دفعہ سحر کے لئے

ایک چینی کی طشتری سفید میں یہ کلمات لکھ کر پانی سے گھول کر چالیس دن پئیں۔انشاء اللہ صحت ہو گی کلمات یہ ہیں۔

یَاحَیُّ حِیْنَ لَاحَیُّ فِیْ دَیْمُومَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَاحَیُّ

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

## جادو کے توڑ کا مجرب عمل

درج ذیل آیت اور نقش زعفران سے لکھ کر سحر زدہ کو پلائیں۔ایک نقش سات ۷ دن پئیں لکھنا اسی ترتیب سے ہے جیسا کہ درج کیا جا رہا ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔اَلْحَمْدُلِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ۔اِیَّاکَ نَعْبُدُوَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ۔اِھْدِنَاالصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ۔صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ۔غَیْرِالْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَاالضَّآلِّیْنَ۔ (سورۃ فاتحہ۔۱،آیت ۱ سے ۷)

پھر سورہ فلق اور الناس لکھیں اور اس کے بعد یہ نقش لکھیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۲۵۲ | ۱۷۲۵۵ | ۱۷۲۵۸ | ۱۷۲۳۵ |
| ۱۷۲۵۷ | ۱۷۲۳۶ | ۱۷۲۵۱ | ۱۷۲۵۶ |
| ۱۷۲۳۷ | ۱۷۲۶۰ | ۱۷۲۵۳ | ۱۷۲۵۰ |
| ۱۷۲۵۴ | ۱۷۲۳۹ | ۱۷۲۳۸ | ۱۷۲۵۹ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۵ | ۳۳۰ | ۳۳۷ |
| ۳۳۶ | ۳۳۴ | ۳۳۲ |
| ۳۳۱ | ۳۳۸ | ۳۳۳ |

## ختم سحر کے لئے مجرب عمل

جو شخص جادو میں مبتلا ہو اس کے دفعہ کے واسطے یہ عمل بہت مجرب ہے۔ پہلے معوذتین پھر وہ آیتیں جن میں جادو کا ذکر ہے۔ ایک پاک کاغذ پر لکھیں ان آیتوں کو دریا ندی کے بھرے ہوئے پانی کے مٹکے میں ڈال دیں اور اس پانی سے سحر زدہ آدمی کو مسلسل تین دن غسل دیں انشاء اللہ جادو کا اثر بالکل نہیں رہے گا وہ آیتیں یہ ہیں۔

فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ۔ فَغُلِبُوا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوا صٰغِرِيْنَ وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ قَالُوْا آمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ۔

(سورۃ اعراف۔ ۷ آیت، ۱۱۸ سے ۱۲۲)

فَلَمَّا اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ۔ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ۔

(سورۃ یونس۔ ۱۰، آیت ۸۱ سے ۸۲)

وَاِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى۔

(سورۃ طٰہٰ ۲۰۔ آیت ۶۹)

## جادو کے توڑ کا مجرب عمل

کعب احبار رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول خدا ﷺ نے فرمایا کہ اگر یہ دعا میری امت کے پاس نہ ہوتی تو یہودی مسلمانوں کو سگ بنا دیتے۔ پس جس کو سحر کیا گیا ہو اس دعا کو اپنے پاس رکھے اور پڑھے ۱۰ بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیئے خدا چاہے تو سحر دفعہ ہو جائے گا وہ عظیم دعا یہ ہے۔

اَعُوْذُ بِوَجْہِ اللّٰہِ الکریم و کَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَاتِ الَّتِی لایُجَاوِزُ ھُنَّ بِر" وَلافَاجِر "الَّذی لایَخفی عَلَیْہِ شیٔ" فِیْ الْاَرْضِ والَّذی یُمسِکُ السَّمَآءَ۔اَنْ تَقَعَ علی الْاَرْضِ اِلَّابِاِذْنِہٖ مِنْ شَرِّمَاخَلَقَ وَذَرَاَوَبَرءَ وَتَلْقَفْ مَاصَنَعُوْ اِنَّمَاصَنَعُوْا کَیْدُسَاحِرٍو لایُفْلِحُ السَّاحِرُ حَیْثُ اَتٰی وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍوَ آلِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

## سحر کے ختم کا عمل

چینی کی پاک طشتری پر یہ آیت پاک سیاہی سے لکھ کر گھی سے دھو کر مسحور کو چٹا دیں خواہ قدرے شکر بھی چھڑک لیں۔ انشاءاللہ اثر سحر زائل ہو جائے گا اور مرتے دم تک نہ ہو گا آیت درج ذیل ہے۔

وَمَنْ یَّخْرُجْ مِنْ بَیْتِہٖ مُھَاجِرًااِلَی اللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ ثُم یُدْرِکْہُ الْمُوْتُ فَقَدْوَقَعَ اَجْرُہٗ عَلَی اللّٰہِ وَکَانَ اللّٰہُ غَفُوْرًارَّحِیْمًا۔ (سورۃ نساء۴۔ آیت ۱۰۰)

باوضو لکھیں صبح چٹائیں ۳۔۵ یا ۷ دن یا جاری رکھیں۔

## جادو ایک دن میں ختم ہو

یہ عمل آیت الکرسی کے سردار موکل بزرگ نے ارشاد فرمایا ہے اور انتہائی عمدہ اور آسان عمل ہے۔ آیت الکرسی ۲۳ بار پھر سورہ فلق اس طرح پڑھیں کہ ایک بار آیت

الکرسی ۱۰بار سورہ فلق اس طرح دونوں چیزیں پڑھیں اگر صرف سحر ہے تو ایک دن ورنہ تین دن میں ہر قسم کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔

## عمل برائے دفعہ جادو

روشنائی سے مندرجہ ذیل ۴۱ نقش باوضو لکھئے۔ نقوش کی خانہ پری ترتیب وار ہوگی۔ یعنی خانوں کے خطوط کھینچنے کے بعد بسم اللہ کا عدد (۷۸۶) اوپر لکھنے کے بعد سب سے چھوٹا عدد (۲۱۵۶۲) اس کے خانے میں سب سے پہلے اس کے بعد، اس کے بعد والا عدد اور پھر اسی ترتیب وار خانوں میں درج کریں۔ ان نقوش میں سے ایک نقش موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں پہنا دیجئے اور باقی ماندہ کو روزانہ نہار منہ تازہ پانی میں دھو کر پلا دیجئے انشاءاللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۵۶۷ | ۲۱۵۶۲ | ۲۱۵۶۹ |
| ۲۱۵۶۸ | ۲۱۵۶۶ | ۲۱۵۶۴ |
| ۲۱۵۶۳ | ۲۱۵۷۰ | ۲۱۵۶۵ |

## برے خیالات سے نجات کا عمل

ان آیات کو شخص متخیل پر تلاوت کرے اور ہرن کی جھلی پر لکھ کر باندھ دے۔ تخیلات فاسدہ اس سے دور ہو جائیں گے۔

وَاِذَاقَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ جَعَلْنَا بَیْنَکَ وَبَیْنَ الَّذِیْنَ لَایُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ حِجَابًامَّسْتُوْرًا۔ سورۃ بنی اسرائیل ۱۷۔ آیت ۴۵)

فَاِنْ تَوَلَّوْافَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآاِلٰهَ اِلَّاهُوَ عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔ (سورۃ توبہ۔ ۹ آیت ۱۲۹)

فَسَیَکْفِیْکَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔(سورۃ بقرہ۔۲ آیت ۱۳۷)

## وسوسوں سے بچاؤ کا عمل

جوکوئی اس دعا کو ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھ لیا جائے۔تو تمام وسوسوں سے امن میں رہے۔

اللّٰھُمَّ اِنّی وجّھتُ وَجْھِیْ اِلَیْکَ لَااِلٰہَ غَیْرُکَ رَبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدخل صِدْقٍ وَّاَخرِجْنِیْ مُخْرجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّیْ مِنْ لدنک سُلطَانًانَصیرا ابُلْتُ الیک یَاتَوَّابُ ورجعتُ اِلیک اَسْتغفِرُکَ وَاَتُوْبُ اِلیک بِرحْمَتک یاارحم الرَّاحمین وصلی اللّٰہ علی مُحَمَّدٍوَّاٰلہ اجمعین۔

## جادو کا اثر نہ ہو

اگر کسی کو اپنے دشمن کی طرف سے جادو کیے جانے کا خدشہ ہوتا کہ اسے نقصان پہنچے یا دشمن نے جادو کا وار کردیا ہو تو جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ جادو اس پر اثر نہ کرے اور اسے کسی قسم کا نقصان نہ پہنچے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔آیت مبارکہ یہ ہے۔

وَمَاھُمْ بِضَآرِّیْنَ بِهٖ مِنْ اَحَدٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ط

(سورۃ بقرہ۔۲،آیت ۱۰۲)

## جادو سے نجات

جس کسی کو یہ خطرہ ہو کہ کوئی اس پر جادو کردے گا تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد ایک سو پچیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلیا کرے۔انشاءاللہ اس کا خوف دور ہو جائے گا اور اس پر کوئی شخص جادو کرنے کی ہمت نہ کرے گا۔

## جادو کا اثر زائل

جادو کا اثر زائل کرنے کی غرض سے اتوار کے دن نماز فجر کے بعد عرق گلاب اور زعفران سے ایک کاغذ پر سورہ کوثر لکھے اور پانی سے دھو کر مسحور کو پلا دے انشاء اللہ تعالیٰ جادو کا اثر زائل ہو جائے گا۔

## سحر زدہ کے لئے

اگر کسی پر جادو کر دیا گیا ہو تو ہر روز باوضو حالت میں سات مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر پانی پر دم کر کے سحر زدہ کو پلائے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے چند دنوں میں ہی جادو کا اثر زائل ہو جائے گا اور اسے صحت ہو گی۔

## جادو کے کا توڑ

جس کسی کو یہ خطرہ ہو کہ کوئی اس پر جادو کر دے گا تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد ایک سو پچیس مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا خوف دور ہو جائے گا کوئی اس پر جادو کرنے کی ہمت نہ کرے گا۔

## بندش کاروبار

جس شخص کا کاروبار بوجہ بندش بند ہو چکا ہو یا کسی نے جادو ٹونا کر دیا ہو اور کاروبار میں شدید مندے کا رجحان پیدا ہو جائے اور اس کی وجہ سے چاروں طرف سے پریشانی نے گھیر کر لیا ہو تو اس سے نجات کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز فجر سورہ رحمٰن کی آیت مبارکہ یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ سے لے کر اِلَّا بِسُلْطٰنٍ تک سورۃ رحمٰن ۵۵، آیت ۳۳۔ ستر مرتبہ بمعہ اول و آخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور اس پانی کو اپنے کاروبار والی جگہ پر چاروں

کونوں میں چھڑک دے۔ اس کے بعد ذیل کا عمل کو پڑھے اور اپنے کاروباری جگہ پر چاروں طرف دم کرے۔ انشاءاللہ اکیس روز کے عمل سے بندش کاروبار بالکل ختم ہو جائے گی اور اس پریشانی سے نجات حاصل ہو جائے گی۔ سورہ ہائے مبارکہ یہ ہیں۔

۱۔ سورہ فاتحہ۔۔۔۔۔۔سات بار
۲۔ سورہ اخلاص۔۔۔۔۔۔سات بار
۳۔ آیت الکرسی۔۔۔۔۔۔اکیس بار
۴۔ سورہ رحمٰن۔۔۔۔۔۔سات بار
۵۔ درود پاک اول وآخر۔ گیارہ گیارہ بار

## جادو سے حفاظت

بروایت ابو جعفر غاس رحمۃ اللہ علیہ ارشاد رسول اللہ ﷺ کے مطابق ذیل کا عمل شر شیطان جادوگر وسحر سے حفاظت کے لئے انتہائی مجرب ہے اس کے لئے ذیل کی آیات کو بعد از نماز فجر اور بعد از نماز عشاء رات کو سات سات بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔ انشاءاللہ اس عمل سے ہر قسم کے شر سے محفوظ و مامون رہے گا۔

آیات یہ ہیں۔

۱۔ آیت الکرسی۔۔۔۔۔۔سات بار۔
۲۔ سورہ اعراف کی آیات اِنَّ رَبَّکُمُ سے مِنَ الْمُحْسِنِیْنَ تک۔ سات بار، (سورۃ اعراف ۷ آیت ۵۴ سے ۵۶)
۳۔ سورہ صفت شروع سے ثَاقِب" تک۔ سات بار، سورۃ صافات، ۳۷ آیت ۱ سے ۱۰
۴۔ سورہ رحمٰن کی آیات سَنَفْرُغُ سے فَلَا تَنْتَصِرَانِ تک سورۃ رحمٰن۔ ۵۵ آیت ۳۱۔۳۵)
۵۔ اور اوّل وآخر درود شریف۔ سات سات بار۔

# جادو کے اثرات زائل کرنا

جس کسی پر جادو یا سحر کا اثر ہو اور اس کی طبیعت خراب رہتی ہو۔ کسی بیماری کا پتہ نہ چلتا ہو۔ باوجود دوا کے آرام نہ آتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد نفع بخش ہے۔

بعد نماز فجر سورہ رحمٰن کی آیت یَامَعْشَرَ الْجِنِّ سے اِلَّا بِسُلْطٰن تک ستر مرتبہ اول و آخر درود شریف شفاء گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور یہ پانی مسحور دن میں کئی مرتبہ استعمال کرے۔ انشاء اللہ اکیس روز تک بلا ناغہ عمل سے مسحور کو مکمل صحت یابی اللہ رب العزت بخشیں گے اور تمام اثرات جادو سحر ختم ہو کر طبیعت پر سکون اور بحال ہو جائے گی۔

## جادو سے بچاؤ

ہر قسم کے جادو کے اثرات سے محفوظ رہنے کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے ذیل کی آیات مبارکہ سورہ رحمٰن لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ العزیز اس عمل کی بدولت ہر قسم کے جادو اور سحر سے محفوظ رہے گا۔

سورہ رحمٰن کی آیت یَامَعْشَرَ الْجِنِّ سے اِلَّا بِسُلْطٰن تک۔

## جادو کا اثر دور کرنا

حضرت ولی اللہ شاہ محدث دہلوی کے مطابق ذیل کا عمل ہر قسم کے جادو کے اثر کو زائل کرنے کے لئے مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر روز بعد از نمازِ فجر اور مغرب تین تین مرتبہ سورہ رحمٰن کی آیت یَامَعْشَرَ الْجِنِّ سے فَلَا تَنْتَصِرَان (سورۃ رحمٰن ۵۵، آیت ۳۳ سے ۳۵) تک پڑھ کر مسحور پر دم کریں اور اکیس بار پڑھ کر پانی دم کر کے پلائیں۔ اس عمل سے انشاء اللہ جادو کا اثر ختم ہو جائے گا۔ مکمل شفایابی تک یہ عمل جاری رکھیں۔

## جادو کا علاج

اگر کسی شخص پر جادو کا اثر ہو اور کوئی جاننے والا اس کی تصدیق بھی کر دے کہ جادو کیا گیا ہے تب یہ علاج کرے۔

صبح سویرے اٹھ کر نماز پڑھے۔ ایک مرتبہ سورہ یٰسٓ اور سو بار اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھے اور سورہ الفلق پڑھتے پڑھتے سمندر، دریا یا ندی پار کر لے۔ دوران سفر بات کرنا منع ہے۔ ندی یا دریا پار کرنے کے بعد پانی کے کنارے مشرق رخ منہ کر کے اکڑوں بیٹھ جائے اور انگشت شہادت سے ہامان، ہاروت، لکھ کر ہاتھ سے مٹا دے۔

## ردِ سحر

اگر کسی شخص پر سحر کیا گیا ہو تو سات مرتبہ باؤلی کے پانی پر اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھ کر دم کریں تھوڑا سا پانی اس کو پلائیں اور باقی پانی سے اس کو غسل کرائیں۔ سحر باطل ہو جائے گا۔

## جادو کا خاتمہ

ہر روز نماز عشاء کے بعد بتیس مرتبہ اعوذ باللّٰہ من الشیطان الرجیم پڑھنے سے سحر و جادو اثر نہیں ہوتا۔

## جادو سے نجات

اگر کسی پر جادو ٹونہ کیا گیا ہو تو اس کے لئے سات کنوؤں کا پانی لے کر اس پر اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم کو سات مرتبہ پڑھ کر اس پانی سے سحر زدہ کو غسل دیں اور اس کو پلائیں تو تمام اثرات ختم ہو جائیں گے۔

## سحر سے حفاظت

جس کسی کو یہ خطرہ ہو کہ کوئی اس پر جادو کر دے گا تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد ایک سو پچیس مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا خوف دور ہو جائے گا کوئی اس پر جادو کرنے کی ہمت نہ کرے گا۔

## دفع سحر و آسیب

جس شخص پر سحر ہو گیا ہو یا آسیب چمٹ گیا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل باعث نجات ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر درود تاج گیارہ مرتبہ اور ۴۰۰ بار بسم اللہ شریف پڑھ کر پانی پر دم کر کے اسے نہار منہ پلائیں۔ اکیس یوم کی مداومت سے سحر و آسیب سے نجات مل جائے گی۔

## بیوی پر قادر نہ ہونا

جو شخص جماع کے وقت اپنی بیوی پر قدرت نہ رکھتا ہو اور شرمندگی کا سامنا اسے کرنا پڑتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بیری کے سات پتے لے کر ان کو دو پتھروں کے درمیان یا پھر سل بٹے سے کوٹ لے اور ان کو پانی میں ڈال کر اس پانی پر باوضو حالت میں آیت الکرسی اور چاروں قل شریف سات سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ پھر اس پانی سے تین گھونٹ پانی پی لے اور باقی پانی سے غسل کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت جو بھی بات باعث رکاوٹ ہوگی وہ ختم ہو جائے گی اور جماع کے وقت اپنی بیوی پر اسے مکمل قدرت حاصل ہوگی۔ اگر مرض زیادہ سنگین ہو تو اس عمل کو تین سے سات روز تک کرنے سے مکمل شفاء حاصل ہو جاتی ہے۔

## سحر کا علاج

جو شخص سحر کی وجہ سے بیمار ہو اور دوا کارگر نہ ہو رہی ہو اور تکلیف بے حد ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں پانی لے کر اس پر آیت مبارکہ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَاطِلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ سے لے کر رَبِّنَا مُنْقَلِبُوْنَ تک (سورہ اعراف، آیت نمبر ۱۱۸ تا ۱۲۵) ایک بار پھر آیات مبارکہ فَلَمَّا اَلْقَوْا قَالَ مُوسٰى سے لے کر وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ تک (سورۂ یونس ۱۰، آیت ۸۱، ۸۲) ایک بار۔ پھر آیات وَاَلْقِ مَا فِيْ سے لے کر حَيْثُ اَتٰى تک (سورہ طٰہٰ ۲۰ آیت ۲۹) ایک بار۔ سورہ کافرون ۱۰۹ بار پڑھ کر دم کریں اور یہ پانی مریض کے سر پر اچھی طرح بہائیں انشاء اللہ اس عمل سے سحر کا اثر ختم ہو جائے گا۔ تا شفاء مکمل اس عمل کو جاری رکھیں۔

## جادو کا مجرب عمل

جس کسی کو سحر ہو گیا ہو تو اس کے علاج کے لئے ذیل کا عمل انتہائی مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز چاشت سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے سورہ الناس کو تین مرتبہ لکھیں خوشبو لگائیں اور اس پر اکیس مرتبہ سورہ ناس بمعہ اول وآخر درود شریف تجھنا سات سات مرتبہ پڑھ کر دم کر کے موم جامہ کریں اور مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ اس عمل کی بدولت سحر کے اثر سے نجات مل جائے گی۔

## کالے جادو کا علاج

اگر کوئی دشمن کالے علم کا وار کرتا ہو اور ایسے میں حفاظت درکار ہو تو ذیل کا عمل نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے سورہ فلق، سورہ الناس گیارہ روز تک گیارہ سو مرتبہ اول وآخر درود

شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئیں۔انشاء اللہ اس کا وار ختم ہو جائے گا اور ہر قسم کے نقصان سے بچ جائے گا۔

## بند کاروبار کھلنا

جس کسی کا کاروبار کسی بھی وجہ سے بند ہو گیا ہو یا سحر وجادو کی وجہ سے بندش کا شکار ہو تو بندش کھولنے کے لئے اور رکاوٹوں پر عبور پانے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور فائدہ مند ہے۔

اس کے لئے ہر روز بعد از نماز فجر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اول وآخر درود پاک ذیل اکیس، اکیس مرتبہ، سورہ رحمٰن تین بار اور سورہ ق اکتالیس بار پڑھ کر پانی پر دم کریں اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعا بھی کریں اس پانی کو روزانہ اپنے کاروبار والی جگہ پر چھڑکاؤ کریں ا ور سورہ مذکور سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے لکھ کر خوشبو لگا کر شیشے میں بند کر کے کاروبار والی جگہ پر لٹکائیں اس کو وقتاً فوقتاً خوشبو بھی لگاتے رہیں۔

پانی والا عمل بلا ناغہ اکتالیس روز جاری رکھیں اس عمل سے روز بروز کاروبار کی بندش ختم ہوتی جائے گی اور دن بدن اس میں ترقی ہو جائے گی اکتالیس روز کے عمل سے انشاء اللہ تعالیٰ العزیز مکمل طور پر بندش ختم ہو کر کاروبار عروج پر پہنچ جائے گا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَعْدِنِ وَالْکَرَمِ وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

## بندش کاروبار

جس کسی شخص کا کاروبار بوجہ بندش بند ہو چکا ہو یا کاروبار پر جادو ٹونا کر دیا ہو اور کاروبار میں شدید مندے کا رجحان پیدا ہو جائے اور اس کو چاروں طرف سے پریشانی نے گھیر لیا ہو تو اس سے نجات کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز فجر سورہ ق ستر مرتبہ بمعہ اول وآخر درود پاک ذیل گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی کافی زیادہ مقدار میں بنائے اور اس کو کاروبار والی جگہ پر چاروں کونوں میں چھڑک دے اس کے بعد ذیل کا عمل پڑھے اور کاروباری جگہ پر چاروں طرف دم کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ اکیس روز کے عمل سے بندش کاروبار بالکل ختم ہوجائے گی اور اس پریشانی سے نجات حاصل ہوجائے گی۔

عمل:۔

☆۔ سورۂ فاتحہ (ایک بار)

☆۔ آیت الکرسی (اکیس بار)

☆۔ سورۂ ق (سات بار)

☆۔ سورۂ اخلاص (سات بار)

☆۔ درود پاک ذیل (گیارہ، گیارہ بار)

درود پاک:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ مُحَمَّدٍ سِرًّا وَّجَھْرًا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ فِی الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ فِی الْمَلَاءِ الْمَلَاءِ الْاَعْلٰی اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنَ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |
| لعتہ کما | ببہمہ کما | ۱۱۳۴ | لعسہ |
| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |
| لعتہ کما | ببہمہ کما | ۱۱۳۴ | لعسہ |

## بند دکان کھولنا

وَمَامُحَمَّدٌ اِلَّارَسُوْلٌ
سَلٰمٌ قَوْلًا مِنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ
اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَآئِثِ۔



ایک تعویذ دکان پر لگانا ہے، دوسرا تعویذ چھڑکنا ہے۔

## جادو کا اثر زائل ہو

اگر کسی پر جادو کا اثر ہوگیا ہو اور کوئی چیز جادو کی پڑھ کر کھلائی گئی ہو تو اس کے لئے اس کو لکھ کر گلے میں جادو والے کے ڈالا جائے۔ بفضلہ تعالیٰ شفا ہوگی۔ مجرب المجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَلْحَمْدُلِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ۔ اِیَّاکَ نَعْبُدُوَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ۔ اِھْدِنَاالصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ۔ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ۔ غَیْرِالْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَاالضَّآلِّیْنَ۔ (سورۃ فاتحہ آیت ۱ سے ۷)

قُلْ ھُوَاللّٰہُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ یَلِدْ ۝ وَلَمْ یُوْلَدْ ۝ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ

كُفُوًا اَحَدٌ ۝ (سورۃ اخلاص ۱۱۲، آیت ۱ سے ۴)

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۝ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

(سورۃ بقرہ ۲ آیت ۲۵۵)

لَآ اِكْرَاهَ فِی الدِّیْنِ قَدْ تَّبَیَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَیِّ فَمَنْ یَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَیُؤْمِنْ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰی لَا انْفِصَامَ لَهَا وَاللّٰهُ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ ـ اَللّٰهُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا یُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ وَالَّذِیْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِیٰٓـؤُهُمُ الطَّاغُوْتُ یُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَی الظُّلُمٰتِ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِیْهَا خٰلِدُوْنَ ـ (سورۃ بقرہ ۲ آیت ۲۵۶ سے ۲۵۷)

وَمَا عَمِلَ لَکَ الْوَاحِدُ یَا حَامِلِ هٰذَا الْکِتَابِ اَبْطَلْتُهٗ بِالْوَاحِدِ الْاَحَدِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا وَمَا عَمِلَ لَکَ الْاِثْنَانِ اَبْطَلْتُهٗ عَنْکَ بِالْاِثْنَیْنِ اٰدَمَ وَحَوَّا وَمَا عَمِلَهٗ الثَّلَاثَةُ اَبْطَلْتُهٗ عَنْکَ بِالثُّلُثِ جِبْرَائِیْلَ وَمِیْکَائِیْلَ وَاِسْرَافِیْلَ وَمَا عَمِلَهٗ لَکَ الْاَرْبَعَةُ اَبْطَلْتُهٗ عَنْکَ بِاَرْبَعَةِ کُتُبِ التَّوْرَاةِ وَالْاِنْجِیْلَ وَالزَّبُوْرِ وَالْفُرْقَانِ الْعَظِیْمِ وَمَا عَمِلَهٗ لَکَ الْخَمْسَةَ اَبْطَلْتُهٗ عَنْکَ بِخَمْسِ صَلٰوةٍ وَمَا عَمِلَهٗ لَکَ السِّتَّةُ اَبْطَلْتُهٗ عَنْکَ بِسِتَّةِ اَیَّامٍ وَمَا عَمِلَهٗ لَکَ السَّبْعَةُ اَبْطَلْتُهٗ عَنْکَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ وَمَا عَمِلَهٗ لَکَ الثَّمَانِیَةُ اَبْطَلْتُهٗ عَنْکَ ثَمَانِیَةَ حَمَلَةَ الْعَرْشِ وَمَا عَمِلَهٗ لَکَ التِّسْعَةُ اَبْطَلْتُهٗ عَنْکَ تِسْعَ اٰیَاتٍ وَمَا عَمِلَهٗ لَکَ الْعَشْرَةُ الْکِرَامِ الْبَرَرَةِ تِلْکَ عَشَرَةٌ کَامِلَةٌ فَلَمَّآ اَلْقَوْا سَحَرُوْٓا اَعْیُنَ النَّاسِ وَاسْتَرْهَبُوْهُمْ وَجَآءُوْ بِسِحْرٍ عَظِیْمٍ ـ

قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَیُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُصْلِحُ عَمَلَ

الْمُفْسِدِيْنَ۔ (سورۃ یونس۱۰ آیت ۸۱)

وَالْفَاسِدَاتِ وَالسَّاحِرَاتِ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمَاتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ۔ (سورۃ یونس۱۰ آیت ۸۲)

بَلْ نَقْذِفُ بِالْحَقِّ عَلَى الْبَاطِلِ فَيَدْمَغُهٗ فَاِذَا هُوَ زَاهِقٌ وَلَكُمُ الْوَيْلُ مِمَّا تَصِفُوْنَ۔ (سورۃ انبیاء۲۱ آیت ۱۸)

وَقَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا۔

(سورۃ فرقان۲۵ آیت ۲۳)

اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ (سورۃ تکویر۸۱ آیت ۱) وَاِذَا الْاَسْحَارُ بُطِلَتْ وَاِذَا النُّجُوْمُ انْكَدَرَتْ وَاِذَا الْسِّحَارُ بُطِلَتْ وَاِذَا الْجِبَالُ سُيِّرَتْ وَاِذَا الْاَسْحَارُ بُطِلَتْ وَاِذَا الْعِشَارُ عُطِّلَتْ وَاِذَا الْاَسْحَارُ بُطِلَتْ وَاِذَا الْوُحُوْشُ حُشِرَتْ وَاِذَا الْاَسْحَارُ بُطِلَتْ وَاِذَا الْبِحَارُ سُجِّرَتْ وَاِذَا الْاَسْحَارُ بُطِلَتْ وَاِذَا النُّفُوْسُ زُوِّجَتْ وَاِذَا الْاَسْحَارُ بُطِلَتْ وَاِذَا الْمَوْءُدَةُ سُئِلَتْ وَاِذَا الْاَسْحَارُ بُطِلَتْ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔ (سورۃ بقرہ۲ آیت ۱۳۷)

قَوْلُهُ الْحَقُّ وَلَهُ الْمُلْكُ يَوْمَ يُنْفَخُ فِي الصُّوْرِ۔

(سورۃ انعام۶ آیت ۷۳)

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۵ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

جب جادو سے جان کا خطرہ ہو تب یہ مندرجہ بالا عمل لکھ کر گلے میں ڈالا جائے۔ اور کوئی صورت جان بچنے کی نظر نہ آتی ہو تو اس عمل کو مشتری کی ساعت میں لکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کسی چیز کا اثر باقی نہیں رہے گا۔

# دفع جادو

جس شخص کو جادو کے ذریعے پڑھ کر کوئی چیز کھلائی ہو تو اس کے اثر کو زائل کرنے کے لیے اس کی طشتریاں لکھ کر مریض کو دن میں تین بار صبح دوپہر شام پلائے۔ نقش یہ ہے مجرب اور آزمودہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۴۲۳۸ | ۳۴۲۴۳ | ۳۴۲۳۰ |
| ۳۴۲۳۹ | ۳۴۲۳۷ | ۳۴۲۳۵ |
| ۳۴۲۳۴ | ۳۴۲۴۱ | ۳۴۲۳۶ |

# دفع جادو کا توڑ

جو شخص جادو میں مبتلا ہو۔ اس کے دفعیہ کیلئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔ مُعَوَّذَتَیْن یعنی قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ دونوں سورتیں پوری اور قرآن پاک کی وہ آیتیں جن میں جادو کا ذکر ہے جو ذیل میں لکھی ہیں ایک ایک کاغذ پر لکھیں اور بہتے ہوئے دریا یا ندی کا پانی ایک برتن میں لیں۔ اس میں یہ تعویذ ڈالیں جب حروف کھل جائیں تو تھوڑا سا پانی اس مریض کو پلائیں اور تھوڑے سے ہاتھ پاؤں دھلائیں۔ اور بقیہ پانی سے غسل دیں مگر پانی زمین پر نہ گرے پانی زمین میں دفن کر دیں۔ یہ عمل ہفتہ کے ہفتہ کرنا چاہیے۔ اگر چند دفعہ اس ترکیب سے کیا جائے تو انشاء اللہ جادو کا اثر بالکل جاتا رہے گا۔ وہ آیات یہ ہیں۔

فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا کَانُوْا یَعْمَلُوْنَ۔ فَغُلِبُوْا هُنَالِکَ وَ انْقَلَبُوْا صٰغِرِیْنَ وَاُلْقِیَ السَّحَرَةُ سٰجِدِیْنَ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ رَبِّ مُوْسٰی وَهٰرُوْنَ۔

(سورۃ اعراف ۔ ۷ آیت ۱۱۸ سے ۱۲۲)

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ۔ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ۔

(سورۃ یونس۔۱۰، آیت ۸۱ سے ۸۲)

وَاِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى۔

(سورۃ طٰہٰ ۲۰۔ آیت ۶۹)

## جادو سے حفاظت

مُعَوَّذَتَيْن اور مذکورہ بالا آیتوں کو ایک کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے ڈالیں تو یہ بھی انشاءاللہ تعالیٰ بہت مفید ہوگا۔

## سحر و جادو کے لیے

جس شخص پر سحر کا اثر ہو اس مریض پر یہ سب سورتیں پڑھ کر دم کرے اور پانی پر علیحدہ دوبارہ دم کر کے مریض کو پلائے انشاءاللہ تعالیٰ صحت یاب ہوگا۔ دم کئے ہوئے پانی کو ۱۲ گھنٹہ میں ایک ایک گھونٹ پلا کر ختم کر دے۔

(نوٹ) مریض پر پڑھ کر علیحدہ دم کیا جائے گا۔ اور پانی پر دم کر کے علیحدہ اتنی ہی تعداد میں پڑھا جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ایک بار سورۂ فاتحہ (یعنی الحمد شریف) سات بار آیۃ الکُرْسِیْ، اَلْعَلِیُّ الْعَظِيْمُ تک سات بار، سورۃ قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ سات بار، سورۃ اخلاص (یعنی قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ) سات بار، سورۂ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ سات بار سورۃ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاس، سات بار۔

اس عمل کو اسی طرح سات روز تک مسلسل کیا جائے تو انشاءاللہ تعالیٰ صحت کاملہ ہو جائے گی۔

# سفلی، سحر، جادو، ٹونا، جن، بھوت، چڑیل
# کا
# آسان علاج

جس آدمی پر سحر ہو، جادو، ٹونا، جن بھوت، چڑیل، یا کسی قسم کی بندش کا اثر ہو تو اس کا آسان علاج یہ ہے کہ روزانہ ایک وقت مقرر پر سورۃ البقرۃ شروع سے آخر تک بلند آواز سے پڑھے اور پانی کے بڑے برتن یا کسی مٹکے وغیرہ پر دم کرے اور وہ پانی جب بھی پیاس لگے مریض کو پلائے اور مریض پر بھی دم کرے۔ بحکم خدا مریض صحت یاب ہوگا۔

اگر کسی عورت یا بچے کو جن ستاتے ہوں تو سورۃ البقرۃ روزانہ ایک مرتبہ مقررہ وقت پر بلند آواز سے پڑھ کر مریض پر دم کریں اور پانی پر دم کر کے گھر کے کونوں میں چھڑکیں، بحکم خدا جن کا اثر ختم ہوگا۔ جب تک مریض تندرست نہ ہو، برابر پڑھتے رہیں۔

## سحر، جادو اور سفلی کا علاج

اگر کسی پر جادو کر دیا جائے تو اس کو دفع کرنے کے لیے باوضو سو ۱۰۰ مرتبہ روزانہ سورۃ فلق اور سو ۱۰۰ مرتبہ سورۃ ناس پڑھے۔ لگاتار چالیس ۴۰ دن تک یہ دونوں سورتیں قرآن حکیم کی آخری سورتیں ہیں اور یہ اس وقت نازل ہوئی تھیں جب ایک یہودی نے فخرِ عالم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر جادو کر دیا تھا۔ اس وقت فرشتوں نے آ کر صحیح رہنمائی کی اور باذن اللہ اس جادو کا توڑ بتایا۔ اور بتایا کہ اس جادو کی چیزیں کس کنوئیں میں ڈالی گئی ہیں۔ اگر روز پڑھنا مشکل ہو تو پھر ان دونوں سورتوں کو باوضو (۳۰۳) تین سو تین مرتبہ پڑھ کر ایک بوتل پانی پر دم کر کے رکھ لیا جائے اور چالیس دن تک یہ پانی صبح و شام جادو زدہ کو پلایا جائے۔ ان سورتوں کے نقش اکابرین سے دونوں طرح منقول ہوتے چلے آ رہے ہیں۔

لفظی بھی اور عددی بھی۔

لفظی نقش یہ ہیں اس نقش کو لکھتے وقت زیر زبر لگانے کی ضرورت نہیں۔

نقش سورہ فلق

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ومن شر | من شر ما خلق | بربّ الفلق | قل اعوذ |
| ومن | وقب | اذا | غاسق |
| ومن | فی العقد | النفّٰثٰت | شر |
| حسد | اذا | حاسد | شر |

عددی نقش یہ ہیں

نقش سورۂ فلق

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۶۹ | ۲۱۷۲ | ۲۱۷۵ | ۲۱۶۱ |
| ۲۱۷۴ | ۲۱۶۲ | ۲۱۶۸ | ۲۱۷۳ |
| ۲۱۶۳ | ۲۱۷۷ | ۲۱۷۰ | ۲۱۶۷ |
| ۲۱۷۱ | ۲۱۶۶ | ۲۱۶۴ | ۲۱۷۶ |

نقش سورۂ ناس

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| قل اعوذ برب الناس | ملک النَّاس | اله النَّاس | من شرالوسواس الخناس |
| ملک النَّاس | اله النَّاس | من شرالوسواس الخناس | الذی یوسوس |
| اله النَّاس | من شرالوسواس الخناس | الذی یوسوس | فی صدور الناس |
| من شرالوسواس الخناس | الذی یوسوس | فی صدورالناس | من الجنَّة والنَّاس |

نقش سورہ الناس ۷۶۸

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱۶ | ۱۳۳۰ | ۱۳۲۷ | ۱۳۲۳ |
| ۱۳۲۸ | ۱۳۲۲ | ۱۳۱۷ | ۱۳۲۹ |
| ۱۳۲۱ | ۱۳۲۵ | ۱۳۳۲ | ۱۳۱۸ |
| ۱۳۳۱ | ۱۳۱۹ | ۱۳۲۰ | ۱۳۲۶ |

جادوزدہ انسان کے لئے ان میں سے کوئی بھی لفظی یا عددی نقش باوضو بنا کر دائیں یا بائیں بازو پر باندھیں اور ان دونوں نقوش کا مجموعی نقش بنا کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔اور یہ تینوں نقش موم جامہ کے بعد کالے کپڑے میں سی لیں۔اور ڈورا بھی کالا ہی استعمال کرائیں۔انشاءاللہ تعالیٰ چالیس ۴۰ دن کے اندر اندر جادو کے اثرات سے نجات ملے گی۔

دونوں کا عددی نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۹۳ | ۳۴۹۶ | ۳۴۹۹ | ۳۴۸۵ |
| ۳۴۹۶ | ۳۴۸۶ | ۳۴۹۲ | ۳۴۹۷ |
| ۳۴۸۷ | ۳۵۰۱ | ۳۴۹۴ | ۳۴۹۱ |
| ۳۴۹۵ | ۳۴۹۰ | ۳۴۸۸ | ۳۵۰۰ |

## جادو سے نجات

قرآن حکیم کی آخری دنوں سورتیں گیارہ، گیارہ مرتبہ باوضو پڑھ کر سرسوں کے تیل پر دم کر کے جادوزدہ انسان کی آنکھوں، کانوں، ناک اور بیسوں ناخنوں پر لگائیں۔ انشاءاللہ گیارہ ہی دن میں جادو کے اثرات سے نجات مل جائے گی۔

طریقۂ زکوٰۃ یہ ہے کہ دونوں ہی سورتوں کو چالیس مرتبہ روزانہ اکتالیس دن تک پڑھیں۔ پورے اکتالیس دن روزہ رکھیں اور آخری دن تین غریبوں کو کھانا اپنے ساتھ افطار کے وقت کھلائیں۔ ان تینوں غریبوں سے اپنا خونی رشتہ نہیں ہونا چاہیے۔ انشاءاللہ تعالیٰ زکوٰۃ ادا ہوگی اور پھر حسب ضرورت یہ سورتیں برائے مسحور پڑھی جائیں گی تو فوراً ان کا اثر سامنے آئے گا۔

## جادو اتارنے کا عمل

جادو اتارنے کا یہ طریقہ شیخ الاسلام حضرت مولانا حسین احمد مدنی ؒ سے منقول ہے۔ اور بے حد مؤثر اور تیر بہدف ہے۔ ایک کورے گھڑے میں سات کنوؤں کا تازہ پانی بھر کر اس پر یہ آیتیں باوضو گیارہ ۱۱ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے مریض کو اس سے گیارہ دن تک غسل کرائیں انشاءاللہ سحر کا اثر زائل ہو جائے گا۔ بے حد مجرب ہے۔ اگر سات کنوؤں کا پانی

دستیاب ہونا مشکل ہوتو سات مسجدوں کا پانی بشرطیکہ مسجدیں حوض والی ہوں یا برے والی ہوں لے لیں۔ یہ بھی مشکل ہوتو چھ مسجدوں کا پانی لے کر اس میں ایک کنوئیں کا پانی بھی شامل کرلیں تب بھی انشاءاللہ تعالیٰ مفید رہے گا۔

آیات قرآنی یہ ہیں۔

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَاجِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ۔ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ۔

(سورۃ یونس۔۱۰، آیت ۸۱ سے ۸۲)

فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ۔ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ۔

(سورۃ اعراف۔۷ آیت، ۱۱۸ سے ۱۲۲)

اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى۔

(سورۃ طٰہٰ ۲۵، آیت ۶۹)

مریض کو غسل کراتے وقت اس بات کا خیال رکھیں کہ پانی نالی میں نہ جائے بہتر ہے کچے میں گڑھا کھود کر اس میں غسل دیں۔ ورنہ ریت پھیلا کر اس پر غسل دیں اور پھر اس ریت کو سکھا کر کسی تالاب، نہر کنویں میں پھینک دیں۔ یا کہیں جنگل میں دبا دیں۔ (نہلانے کے معاملے میں ہمیشہ یہ اصول یاد رکھیں)۔ کیونکہ اس اصول کو ہم اس کتاب میں بار بار بیان نہیں کریں گے)

## سحر باطل کرنے ہو

ان ہی آیات کے عمل کا ایک اور طریقہ اکابرین سے دوسرے انداز سے منقول ہے۔ وہ بھی اپنی جگہ بے حد مؤثر ثابت ہوتا ہے۔ اس میں بجائے کنوؤں کے پانی کے مندرجہ ذیل تفصیل ذہن میں رکھیں۔

ایک گھڑا بارش کا پانی ایسی جگہ سے لیں جہاں بارش ہوتے ہوئے کسی کی نظر نہ پڑی ہو۔

ایک گھڑا پانی ایسے کنوئیں کا لیں جس کا پانی کوئی ڈول سے نہ نکالتا ہو۔ جمعہ کے دن ایسے درختوں کے پتے توڑ کر لائیں جن پر کھانے والے پھل نہ آتے ہوں۔

دونوں پانی ایک جگہ کر کے ان میں یہ سب پتے ڈال دیں۔ اور اوپر والے عمل میں بیان کردہ تینوں آیاتِ قرآنی کو کسی کاغذ پر باوضو کالی روشنائی سے لکھ کر اس میں گھول دیں۔ گھولتے وقت تین تین مرتبہ ان آیات کو باوضو پڑھیں۔ ضرورت سمجھیں تو پانی کو گرم کرلیں۔ ورنہ ٹھنڈے ہی پانی سے غسل دیں۔ اور اس طریقے میں غسل کسی تالاب کے کنارے پر دیں۔ غسل دیتے وقت تین آدمیوں سے زیادہ مریض کے پاس نہ ہوں۔ غسل کے وقت مریض کا ستر ڈھانپے رکھیں۔ اور مریض کو دورانِ غسل کھڑا رکھیں۔ اس صورت میں صرف سات دن تک غسل دیں۔ انشاء اللہ سحر باطل ہوگا۔

## سحر سے شفا

قرآن اس آیت کو اور عزیمت کو گلاب و زعفران سے چینی کی پلیٹ پر باوضو لکھ کر لگاتار سات دن تک مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بحکم الٰہی سحر باطل ہوجائے گا۔ اور مریض کو شفا نصیب ہوگی۔ یہ عمل بھی مجرب اور آزمودہ ہے وہ آیت یہ ہے۔

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ، بَطَلَ بَطَلَ السِّحْرُ بِاِذْنِ اللّٰهِ۔ (سورۃ یونس ۱۰، آیت ۸۱۔۸۲)

عزیمت یہ ہے۔



## جادو، سفلی اتارنے عمل

اگر کسی شخص پر جادو کرادیا گیا ہو تو ہفتے کے دن بعد نمازِ عصر قرآن کی وہ تین سورتیں باوضو لکھ کر گلے میں ڈالیں جن میں "ک" نہیں ہے۔ اور وہ سورتیں یہ ہیں۔ سورہ عصر، سورۂ قریش، سورۂ فلق (پارہ نمبر ۳۰) ان ہی سورتوں کو سات ۷ دن تک اکیس ۱۲۱ کیس ۲۱ مرتبہ پڑھ کر ایک کٹورا پانی پر دم کر کے مریض کو پلاتے رہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سات روز میں کیسا بھی جادو ہوگا۔ خواہ وہ علوی ہو یا سفلی اتر جائے گا اور بفضل باری تعالیٰ مریض رو بہ صحت ہوگا۔

## جادو، ٹونا، بندش دور کرنا

اگر کسی مریض پر جادو ٹونا بندش اور ٹوٹکا وغیرہ ہو یا مریض کو سفلی اور گندے علم کے ذریعے بے بس کر دیا گیا ہو تو اس مریض کو زمین پر چت لٹائیں۔ اور مریض مرد ہو تو تن کے کپڑوں کے علاوہ کوئی اور کپڑا نیچے اوپر نہ ڈالیں۔ اگر مریض عورت ہو تو اوپر موٹی سی چادر ڈال سکتے ہیں۔ جس جگہ لٹائیں وہ جگہ پاک اور صاف ہونی ضروری ہے۔

اس کے بعد ایک عامل چاقو لے۔ چاقو پورا لوہے کا ہو۔ اس میں لکڑی وغیرہ کا دستہ نہ ہو۔ چاقو نہ ہو تو پوری لوہے کی چھری لے اور اس چھری پر باوضو سات ۷ مرتبہ قرآن حکیم کی آخری دونوں سورتیں پڑھ کر دم کرے اور مریض کے سر پر پیروں کی طرف چھری اتار کر بائیں سے دائیں لکیر کھینچ دے۔ سات ۷ لکیریں کھینچ جانے کے بعد مریض کو اُلٹا لٹا دے اور اس کے بعد عمل مذکورہ کر کے ان ہی لکیروں کے اوپر۔ اوپر سے نیچے کی طرف کی لکیر کھینچے اور کل تین لکیریں کھینچے۔ بائیں سے دائیں سے سات ۷ لکیریں کھینچی ہیں اور اوپر سے نیچے ۳ لکیریں کھینچی ہیں اور لکیر کھینچنے سے پہلے چاقو یا چھری پر سات ۷ سات ۷ مرتبہ دونوں سورتیں پڑھ کر دم کرنا ہے۔ اور دم کر کے چاقو یا چھری کو مریض کے سر سے پیروں کی طرف

اتارنا ہے اس کے بعد لکیر کھینچنی ہے۔ یہ ایک دن کی کاٹ ہوئی۔ اسی طرح لگاتار سات روز تک کاٹ کرنی ہے۔ اگر یہ کاٹ عصر اور مغرب کے درمیان کی جائے تو بہتر ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کاٹ سے کتنا بھی سفلی اور گندہ جادو ہو کٹ جائے گا اور مریض ایک ہی ہفتے میں بحکم الٰہی بھلا چنگا ہو جائے گا۔

لکیروں کی صورت یہ رہے گی۔




## جادو کا اثر زائل کرنا

پاک وصاف مٹی سے ایک گولہ بنائے جو وزن میں ڈھائی سو گرام کا ہو۔ اس پر سات مرتبہ مندرجہ ذیل دعا پڑھ کر دم کریں۔ پھر اس کو کسی بھٹی میں ڈال دیں۔ جب یہ خوب تپ (سرخ ہو) جائے اس وقت اس کو پانی میں ڈال دیں۔ اور صبح وشام اور دوپہر دن میں تین مرتبہ یہ پانی جادوزدہ کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جادو کا اثر زائل ہو جائے گا۔

دعا یہ ہے۔ آیت لکرسی دل قرآن آب چلے تو رحمان حلقہ حلقہ سات آسمان سات زمین سات گلی ایک دربان پاؤں رکھے۔ جبرئیل بحکم خدا کرم کرے رحمان موجود اس کا کرم موجود بارگاہِ رسول اللہ صلی علیہ وسلم کا در کھلا رہے۔ چلّہ وہ نہ کرے جو جادو کرے سو مرے۔

یہ عمل بھی بے حد مجرب ہے۔

## گھر سے سحر، جادو، سفلی کے اثرات ختم کرنا۔

اگر کسی مکان پر سحر کا شبہ ہو۔ تو اس مکان میں یہ نقش باوضو لکھ کر کسی فریم میں لگا کر دیوار پر آویزاں کر دیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ گھر سے سحر کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

۲
۹ ۷
۴ ۵ ۶
۳ ۱
۸

## جادو، سفلی سے شفا

جادو علوی ہو یا سفلی اس عزیمت کو باوضو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں اور کنوئیں کے پانی پر اکیس ۲۱ مرتبہ اسی عزیمت کو باوضو پڑھ کر دم کر دیں۔ پھر اس پانی کو اکیس ۲۱ روز تک مریض کو صبح و شام پلاتے رہیں۔ اور اسی عزیمت کو اکیس ۲۱ مرتبہ سرسوں کے تیل پر باوضو دم کر کے رات کو مریض کے پورے بدن کی مالش کرتے رہیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ مریض

کو شفا ہوگی۔

عزیمت یہ ہے۔

موسیٰ و ہارون کی لاٹھی ٹوٹکا کرنے والے کی ٹوٹے پائی۔

ساحر پڑے کی موت کی کھائی۔ کعبہ کی نظر۔ بیکار ہوا جادو کا اثر بسم اللّٰہ اللّٰہ اکبر۔ لاحول و لاقوۃ الا باللّٰہ العلی العظیم۔

## سحر کے اثرات سے نجات

اس نقش کو باوضو لکھ کر اگر کسی جادو زدہ کے جسم پر مل کر مندرجہ ذیل نقش کو آگ میں جلا دیں اور لگاتار سات ۷ دن تک اسی طرح سات نقش جلائیں تو انشاءاللہ مریض سحر کے اثرات سے نجات پائے گا۔ نقش یہ ہے۔ اور یہ نقش "یَاسَلَام" کا ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴۵ | ۳۹ | ۴۷ |
| ۴۶ | ۴۴ | ۴۱ |
| ۴۰ | ۴۸ | ۴۳ |

## جادو سے شفایابی

اگر کسی شخص پر کسی نے زبردست جادو کر دیا ہو۔ یا سفلی عمل کے ذریعہ سے بالکل مفلوج کر دیا ہو۔ یا ایسی جگہ دفن کر دیا ہو کہ جس کی نشاندہی نہ ہو رہی ہو اور اس وجہ سے وہ شخص اپنی زندگی سے مایوس ہو گیا ہو تو اس کے لئے ایک بے حد مجرب عمل یہ ہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس عمل کے ذریعہ اس پر کئے ہوئے جادو، گندے علم اور دفن شدہ وغیرہ کی مکمل کاٹ ہو جائے گی۔ اور چالیس دن میں مریض جادو کی لپیٹ سے انشاءاللہ تعالیٰ پوری طرح نجات پالے گا۔

سب سے پہلے رائی اور اجوائن تقریباً ڈھائی سو گرام لے کر آئیں۔ اس میں دو سو گرام اجوائن ہو اور پچاس ۵۰ گرام رائی۔ پھر ان دونوں کو ملا لیں۔ اور اس پر سات ۷ مرتبہ یہ عزیمت پڑھ کر دم کر دیں۔

جَیْلُوْسَ ،فَیْلُوْسَ، یَرْمُوْنَ، جَیْبُوْنَ، سَلْمُوْنَ، مَرْطُوْسَ، مَیْلُوْمَانَ، یَادَرْسَرْفَرْوَ دَبِھَاحُوْنَ۔

اس کے بعد سفید کاغذ پر چار نقش باوضو لکھیں۔ اور ان کے فتیلے بنائیں۔ پھر چار چراغوں میں جو اس سے پہلے استعمال نہ ہوئے ہوں۔ تلوں کا تیل ڈالیں اور ان میں ان فتیلوں کو روئی میں بتی بنا کر مریض کو دائیں بائیں آگے پیچھے جلائیں۔ جب تک ان کی بتیاں پوری طرح جل نہ جائیں۔ چراغ کو بجھنے نہ دیں۔ بجھ جائے تو فوراً ہی دوبارہ جلا دیں۔ چراغوں کے جلنے کے دوران ایک انگیٹھی میں کوئلے دہکا کر مریض کے سامنے رکھ لیں۔ اور تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد اجوائن اور رائی اس میں ڈالتے رہیں۔ اگر اجوائن اور رائی چراغ بجھنے سے پہلے ختم ہو جائے تو انگیٹھی بجھا دیں۔ ڈھائی سو گرام سے زیادہ رائی اور اجوائن کا استعمال نہ کریں۔

وہ چاروں نقش یہ ہیں، ان نقوش میں فلاں کی جگہ مریض اور اس کی ماں کا نام لکھیں۔

اس نقش کو مریض کے دائیں طرف جلائیں

۷۸۶

| ااا ھے ھ ⊞ اا اا ھ و | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |
| فلاں ابن فلاں ہر قسم کے سحر سے محفوظ ہو جائے | | |

اس نقش کو مریض کے پشت پر جلائیں

۷۸۶

| روس ح ر ع ل وی دس ف ل ی | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |
| فلاں ابن فلاں ہر قسم کے سحر سے محفوظ ہو جائے | | |

اس نقش کو مریض کے بائیں طرف جلائیں

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ااآح ھ ⊞ اا ااھ | | |
| ۸ | ۳ | ۴ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۶ | ۷ | ۲ |
| فلاں ابن فلاں ہر قسم کے سحر سے محفوظ ہو جائے | | |

اس نقش کو مریض کے سامنے جلائیں

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ااآح ھ ⊞ اا ااھ | | |
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |
| فلاں ابن فلاں ہر قسم کے سحر سے محفوظ ہو جائے | | |

یہ عمل صرف ایک دن کرنا ہے۔ اس کے بعد مندرجہ ذیل نقش باوضو چالیس ۴۰ عدد بنائے جائیں۔ اور اس نقش کو روزانہ فجر کی نماز کے بعد ایک گلاس پانی میں ڈال دیں۔ اگر نقش مٹی کے پیالے یا لوٹے میں گھولیں تو زیادہ مؤثر ثابت ہوگا۔ اور اس پانی کو عصر اور مغرب کے درمیان مریض کو پلا دیں۔ نقش کاغذ کسی کیاری گملے میں یا کسی درخت کی جڑ میں دبا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چالیس دن پورے ہونے سے پہلے ہی مریض کی حالت سدھرنی شروع ہو جائے گی۔ اور ہر قسم کے علوی اور سفلی جادو سے نجات نصیب ہوگی۔ وہ نقش جو چالیس ۴۰ عدد لکھ کر چالیس ۴۰ دن پلانا ہے۔ وہ یہ ہے نیچے کی سطر میں اگر مریض عورت ہو تو مرد کے بجائے عورت لکھیں۔ پلانے والے نقش میں نام کی ضرورت نہیں ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۳۲ | ۱۰۳۹ | ۱۰۳۴ |
| ۱۰۳۷ | ۱۰۳۵ | ۱۰۳۳ |
| ۱۰۳۶ | ۱۰۳۱ | ۱۰۳۸ |
| یاالٰہی اس مرد کو جادو سے نجات دے | | |

جمعرات کے دن پینے والا نقش

۷۸۶

| سَلٰمٌ عَلٰی نُوۡحٍ فِی الۡعٰلَمِیۡنَ | | (سورۃ صافات ۳۷ آیت ۔۷۹) | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱ | ۱۱۰ | ۱۱۶ | ۳۲۲ |
| ۱۱۷ | ۳۲۱ | ۱۳۲ | ۱۰۹ |
| ۳۲۰ | ۱۱۴ | ۱۱۲ | ۱۳۳ |
| ۱۱۱ | ۱۳۴ | ۳۱۹ | ۱۱۵ |

جمعہ کے دن پینے والا نقش

۷۸۶

| سَلٰمٌ عَلٰی مُوۡسٰی وَھٰرُوۡنَ | | (سورۃ صافات، ۳۷ آیت ۔۱۲۰) | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱ | ۱۱۰ | ۱۱۶ | ۲۶۸ |
| ۱۱۷ | ۲۶۷ | ۱۳۲ | ۱۰۹ |
| ۲۶۶ | ۱۱۴ | ۱۱۲ | ۱۳۳ |
| ۱۱۱ | ۱۳۴ | ۲۶۵ | ۱۱۵ |

ہفتے کے دن پینے والا نقش

۷۸۶

| سَلٰمٌ عَلٰی اِلۡ یَاسِیۡنَ | | (سورۃ صافات ۳۷، آیت ۱۳۰) | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱ | ۱۱۰ | ۳۱ | ۷۰ |
| ۳۲ | ۶۹ | ۱۳۲ | ۱۰۹ |
| ۶۸ | ۲۹ | ۱۱۲ | ۱۳۳ |
| ۱۱۱ | ۱۳۴ | ۶۷ | ۳۰ |

### اتوار کے دن پینے والا نقش

| سَلٰمٌ" قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ (سورۃ یٰسین ۳۶، آیت ۵۸) | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱ | ۱۳۷ | ۲۹۲ | ۲۸۹ |
| ۲۹۳ | ۲۸۸ | ۱۳۲ | ۱۳۶ |
| ۲۸۷ | ۲۹۰ | ۱۳۹ | ۱۳۳ |
| ۱۳۸ | ۱۳۴ | ۲۸۶ | ۲۹۱ |

### پیر کے دن پینے والا نقش

| سَلٰمٌ" عَلٰی مَنِ اتَّبَعَ الْهُدٰی (سورۃ طٰہٰ ۲۰، آیت ۴۷) | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱ | ۱۱۰ | ۵۶۳ | ۵۰ |
| ۵۶۴ | ۴۹ | ۱۳۲ | ۱۰۹ |
| ۴۸ | ۵۶۱ | ۱۱۲ | ۱۳۳ |
| ۱۱۱ | ۱۳۴ | ۴۷ | ۵۶۲ |

### منگل کے دن پینے والا نقش۔

| سَلٰمٌ" عَلَیْکُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِیْنَ (سورۃ زمر ۳۹، آیت ۷۳) | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱ | ۱۷۰ | ۴۵۱ | ۱۴۲۲ |
| ۴۵۲ | ۱۴۲۱ | ۱۳۲ | ۱۶۹ |
| ۱۴۲۰ | ۴۴۹ | ۱۷۲ | ۱۳۳ |
| ۱۷۱ | ۱۳۴ | ۱۴۱۹ | ۴۵۰ |

بدھ کے دن پہنے والا نقش۔

| سَلٰمٌ" هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ (سورۃ قدر ۹۷، آیت ۵) | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱ | ۴۳۳ | ۱۴۹ | ۳۱۴ |
| ۱۵۰ | ۳۱۳ | ۳۱۲ | ۴۳۲ |
| ۳۱۲ | ۱۴۷ | ۴۳۵ | ۱۳۳ |
| ۴۳۴ | ۱۳۴ | ۳۱۱ | ۱۴۸ |

"سَلٰمٌ" قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ۔ (سورۃ یٰسٓ ۳۶ آیت ۵۸)

والا نقش گلے میں ڈال دینا چاہیے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کیسا بھی جادو ہوگا علوی یا سفلی پوری طرح اس سے جنات مل جائے گی۔ اور اٹھائیس ۲۸ دن میں مریض صحت یاب ہوجائے گا۔ قاعدہ یہ ہے کہ ہر نقش چار کی تعداد میں بنانے چاہیے اور اوپر دی ہوئی ہدایت کے مطابق انہیں استعمال کرنا چاہیے۔ پھر دیکھئے ان "ہفت سلام" کا کرشمہ کیا ہے۔

## سحر کے اثر سے نجات

سحر کا اثر اگر معمولی اور بالخصوص میعاد کے دوران عامل کو خدمت کا موقعہ مل جائے تو عامل کو چاہیے کہ وہ مندرجہ ذیل نقش کو باوضو کالی روشنائی سے لکھ کر موم جامہ کر کے اس کو کالے رنگ کے کپڑے اور کالے ہی رنگ کے ڈورے میں کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ یہ نقش جمعرات کے دن سورج نکلنے سے پہلے پہلے مریض کے گلے میں ڈالیں۔ تو افضل ہے۔ ورنہ جب بھی موقع ہو ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سحر کے اثرات سے پندرہ دن کے اندر نجات مل جائیگی اور مریض بفضلِ ربّ العالمین روبہ صحت ہوگا۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶




# جادو کاٹنے کا عمل

سخت سے سخت جادو کے لئے یہ طریقہ بھی مؤثر ثابت ہوا ہے اکثر اکابرین جادو اتارنے کے لئے اس طریقے کو استعمال کیا ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ ایک بوتل پانی سامنے رکھ کر باوضو گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورۂ یٰسین کی تلاوت کریں۔ سورۂ یٰسین میں سات مبین ہیں۔ ہر مبین پر رک کر سورۂ یٰسین کی آیت ''سَلَام'' قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۔ (سورۃ یٰسین ۳۶، آیت ۵۸) چودہ ۱۴ مرتبہ پڑھیں اور بوتل پر دم کر دیں۔ اسی طرح ساتوں مبین پر رک کر ۱۴ مرتبہ مذکورہ آیت پڑھیں اور ہر مرتبہ بوتل پر دم کرتے رہیں ختم سورہ تک۔ پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر بوتل پر دم کر دیں۔ اور یہ پانی صبح و شام، صبح کو نہار منہ اور شام کو مغرب سے پہلے اور عصر کے بعد مریض کو پلائیں اور مندرجہ ذیل نقش کالے کپڑے میں موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سحر سے نجات ملے گی۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۴۸ | ۶۵۱ | ۶۵۴ | ۶۴۰ |
| ۶۵۳ | ۶۴۱ | ۶۴۷ | ۶۵۲ |
| ۶۴۲ | ۶۵۶ | ۶۴۹ | ۶۴۶ |
| ۶۵۰ | ۶۴۵ | ۶۴۳ | ۶۵۵ |

## جادو واپس لوٹانا

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ اس پر جو سحر کیا گیا ہے وہ سحر کرانے والے کی طرف لوٹ جائے تو سورۂ کوثر روزانہ باوضو سو۱۰۰ مرتبہ بلا درود شریف پڑھا کرے اور یہ نقش جو سورۂ کوثر کا نقش ہے کاکپڑے میں موم جامہ کر کے اپنے گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ۴۰ دن کے اندر اس پر چڑھا ہوا جادو لوٹ جائے گا۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹۱۹ | ۹۱۴ | ۹۲۱ |
| ۹۲۰ | ۹۱۸ | ۹۱۶ |
| ۹۱۵ | ۹۲۲ | ۹۱۷ |

## جادو کے اثرات ختم کرنا

۔ یہ نقش بھی جادو کے اثرات ختم کرنے میں بے حد موثر ثابت ہوا ہے اور یہ نقش حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے منسوب ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ باوضو آٹھ نقش تیار کئے جائیں۔ ایک نقش موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالیں اور سات ۷ نقش مریض کو روزانہ دودھ میں

گھول کر پلائے جائیں۔ نقش ہمیشہ رات کو سوتے وقت پلایا جائے۔
نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۵۱۸ | ۱۶۵۲۱ | ۱۶۵۲۵ | ۱۶۵۱۱ |
| ۱۶۵۲۴ | ۱۶۵۱۲ | ۱۶۵۱۷ | ۱۶۵۲۲ |
| ۱۶۵۱۳ | ۱۶۵۲۷ | ۱۶۵۱۹ | ۱۶۵۱۶ |
| ۱۶۵۲۰ | ۱۶۵۱۵ | ۱۶۵۱۴ | ۱۶۵۲۶ |

## حقیقت جن

جن حق تعالیٰ کی ایک مستقل مخلوق ہے جس کی پیدائش انسانوں سے پہلے ہوئی۔ اور یہ آگ سے بنائے گئے ہیں۔ قرآن میں ہے۔

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ وَالْجَآنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ۔ (سورۃ حجر، ۱۵ آیت ۲۶ سے ۲۷)

ترجمہ:۔ کہ اور ہم نے آدمی کو کھنکھناتے سڑتے ہوئے گارے سے پیدا کیا۔ اور جنوں کو اس سے پہلے آگ کی لو سے پیدا کیا۔

وَخَلَقَ الْجَآنَّ مِنْ مَّارِجٍ مِّنْ نَّارٍ۔ (سورۃ رحمٰن، ۵۵ آیت ۱۵)

ترجمہ:۔ اور اس نے جنوں کو آگ کی لو سے پیدا کیا۔

قرآن حکیم کی بہت سی آیات میں اس بات کی تصدیق ہوتی ہے کہ جن ایک مخلوق ہے۔ جس میں نیک و بد بھی ہیں اور مشرک بھی۔ ان میں توالد و تناسل کا سلسلہ بھی ہے اور سب سے بڑھ کر یہ کہ وہ مکاشفہ مخلوق ہے۔ قرآن کی یہ آیتیں ان ہی حقائق کو پیش کر رہی ہیں۔

وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِيَعْبُدُوْنِ۔ (سورۃ ذاریات ۵۱ آیت ۵۶)

نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا یَّهْدِیْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا۔ (سورۃ جن ۷۲، آیت ۱ سے ۲)

**ترجمہ :**

اور اے پیغمبرؐ سب لوگوں کو بتا دو کہ میرے پاس خدا کی طرف سے اس بات کی وحی آئی ہے کہ جنات میں سے چند شخصوں نے مجھے قرآن پڑھتے سنا۔ اور انہوں نے پیچھے اپنے لوگوں سے جا کر کہا کہ ہم نے عجیب طرح کا قرآن سنا جو نیک راہ دکھاتا ہے۔ سو ہم اس پر ایمان لے آئے اور ہم تو کسی کو اپنے پروردگار کا شریک نہیں ٹھہرائیں گے۔

وَّاَنَّا مِنَّا الْمُسْلِمُوْنَ وَمِنَّا الْقَاسِطُوْنَ۔ (سورۃ جن ۷۲ آیت ۱۴)

اِنَّهٗ یَرٰىكُمْ هُوَ وَقَبِیْلُهٗ مِنْ حَیْثُ لَا تَرَوْنَهُمْ۔ (سورۃ اعراف ۷ آیت ۲۷)

كَانَ مِنَ الْجِنِّ فَفَسَقَ عَنْ اَمْرِ رَبِّهٖ۔ (سورۃ کہف ۱۸، آیت ۵۰)

**ترجمہ :**

اور بلاشبہ کچھ ہم میں سے فرمانبردار ہیں اور کچھ بے انصاف، بیشک وہ (شیطان) اور اس کی ذریات تم کو ادھر سے دیکھتے ہیں۔ جدھر سے تم ان کو نہیں دیکھتے۔ اور نہ تھا (ابلیس) جنات میں سے پس نافرمانی کی اس نے اپنے رب کی اپنے کی۔

غرض یہ کہ قرآن حکیم اور رسول اکرم ﷺ نے ہم کو یہ اطلاع دی ہے کہ "جن" اگرچہ ہماری نظروں اور نگاہوں سے پوشیدہ ہیں۔ لیکن وہ ایک مکلف مخلوق ہیں یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ انسانی مشاہدات میں غلطی کی گنجائش ہوتی ہے اور بار ہا ایسی غلطیاں سرزد ہوتی رہتی ہیں۔ لیکن وحی الٰہی اور نبی برحق کی اطلاع میں غلطی کی ہرگز گنجائش نہیں لہٰذا ہمارا ایمان ہے کہ جنات ایک مستقل مخلوق خدا ہے اور اس میں بھی ہر طرح کے لوگ موجود ہیں رہا یہ امر کے وہ ہمارے مشاہدات ومحسوسات سے باہر ہیں اور ہم ان کو نہیں دیکھ سکتے۔ تو یہ انکار کی کوئی معقول وجہ نہیں۔ آج کی اس دنیا میں بے شمار چیزیں ایسی ہیں جو ہمیں نظر نہیں آتیں مگر ہم ان کے قائل ہیں اور ان کو مانتے ہیں۔ یہ ایک مسلمہ اصول ہے کہ کسی چیز کا نظر نہ آنا

اس کے باطل ہونے کی دلیل نہیں۔

علم دو طرح سے حاصل ہوتا ہے ایک علوم وفنون کے ذریعہ جو کسب واکتساب کا محتاج ہے اور دوسرے وحی الٰہی کے راستے سے ہوتا ہے۔ پس اگر کوئی شے علوم وفنون کی راہ سے ہم معلوم نہ کر سکیں اور وحی الٰہی اس کی تصدیق کرتی ہو تو ہر عقل مند شخص کا فرض ہے کہ وہ اسے قبول کرے۔ شیخ بدرالدین شبلیؒ نے ایک خاص کتاب جنوں کے حالات پر لکھی ہے۔ اس کا نام آکام المرجان فی احکام الجان ہے۔ اور مولانا بدیع الزمان صاحب نے ایک مسلمان جن سے ایک حدیث سنی تھی۔ جنہوں نے آنحضرت ﷺ سے سنی تھی۔ ان کا نام غالباً شاہ سکندر تھا۔ اس کے علاوہ شاہ ولی اللہ رحمتہ اللہ علیہ نے جنوں کو دیکھا۔ ان سے حدیث سنی ہے اور شیخ عبدالعزیز محدث دہلوی بیان کرتے ہیں کہ ایک جن ان کے پاس حدیث پڑھنے آتا تھا۔ بہر حال جنوں کا انکار کرنا قرآن وحدیث اور اجماع امت سے انکار ہے ابن عربی نے کہا ہے کہ مسلمانوں کا اجماع ہے کہ جن کھاتے پیتے ہیں نکاح کرتے ہیں اور ان کی اولادیں ہوتی ہیں۔

## جنات کے بارے میں چند دلچسپ معلومات

ایک بزرگ نے جنات کے متعلق یہ فرمایا ہے کہ جن سو سال میں بالغ ہوتا ہے۔ مدینہ سے جنات کی جماعت کراچی چند لمحوں میں پہنچ جاتی ہے۔ ابھی بھی مدینہ میں جنات کے ایک بزرگ ہیں جن کے لاکھوں مرید ہیں۔ ان بزرگ جن کا نام قاری عبدالعلیم ہے۔ صالح جنات کی غذا خوشبو بھی ہے۔ خوشبو سونگھ کر ان کا پیٹ بھر جاتا ہے۔ ان میں دیو بھی ہوتے ہیں ایک دیو ڈھائی لاکھ جنات پر بھی بھاری ہوتا ہے اور ایک موکل ڈھائی لاکھ دیو پر بھاری ہوتا ہے۔ وہ یہ فرماتے تھے کہ قرآن میں سورہ مزمل کے موکلین سب سے زیادہ طاقتور ہوتے ہیں۔ ایک دفعہ انہوں نے ایک دیو سے کہا کہ میرے مرنے کے بعد تم کیا خدمت کرو گے تو دیو عبدالسلام نے کہا کہ میرے لڑکے ہیں۔ ایک ایک پارہ سب سے پڑھوا کر

بخشوادوں گا۔وہ پہلے سال میں ایک بار صحابی جن کی دعوت کرتے اور ان سے دعا کرواتے تھے۔لیکن آخری عمر میں اختلاف علماء کے سبب سے انہوں نے چھوڑ دیا تھا۔

انہوں نے یہ بھی فرمایا کہ ہر جن ایک ہزار جادو کے عکس چھوڑ سکتا ہے۔جس سے مریض اور عامل یہ سمجھتے ہیں یہ جن ہے اور کوئی اس کو پکڑ نہیں سکتا۔کیونکہ وہ عکس ہوتا وہ جادو کا عکس صرف موکلین کو نظر آتا ہے اور اگر اس کو جلا دیا جائے تو جن تڑپ تڑپ کر مر جاتا ہے۔

## جنات کی خیالی قوت

جنات کی قوت کے متعلق شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی فتح العزیز میں فرماتے ہیں کہ اللہ نے ایسی مخلوق پیدا فرمائی ہے۔جس کے وہم وخیال کی قوت و طاقت،عقل شہوت اور غصب پر غالب ہے اور یہ غلبہ اس حد تک ہے کہ ان کے ہر اختیاری فعل میں عقل شہوت یا غصب ان کے اعتبار سے اس مخلوق کے جسم انسان کی روح ہوائی کے مشابہ ہیں۔جنات کے جسم اور انسان کی روح ہوائی ہیں۔یہ فرق ہے کہ انسان کی روح ہوائی تو عناصر اربعہ کا خلاصہ ہوتی ہے اور جنات کے جسم آگ اور ہوا کے مرکب ہوتے ہیں۔

## جن کی مختلف شکلیں کیسے ہوتی ہیں

جن اپنی شکلیں بدلتے رہتے ہیں۔کبھی جانوروں کی شکل میں اور کبھی انسانوں کی صورت میں آجاتے ہیں۔یہ اپنا قد اگر لمبا کرنا چاہتے ہیں تو آسمان تک پہنچا دیتے ہیں اور ہمارا یہ بھی مشاہدہ و تجربہ ہے کہ اگر یہ چھوٹے ہونا چاہتے ہیں تو جراثیم کے برابر چھوٹے ہوجاتے ہیں۔یہاں ایک اہم شبہ پیدا ہوتا ہے کہ جب جنات شکلیں بدل لیتے ہیں تو یہ کیسے پتہ چلے گا کہ کون کس کا رشتہ دار ہے کوئی بھی کسی کے روپ میں آجائے کون سا جن کس کے قریب چلا گیا،کون پہچانے گا تو اس کا حل خود اللہ نے کر دیا ہے کہ جو شیاطین ہیں۔ان کی پیشانی پر سیاہ داغ پڑ جاتا ہے۔جس کی وجہ سے وہ پکڑے جاتے ہیں اور کسی مسلمان کے گھر

نہیں جاسکتے ۔اس کے برعکس مسلمان جنات کی پیشانیاں روشن اور چمکدار ہوتی ہیں وہ جب صفیں باندھتے ہیں تو اپنی پیشانی بالکل واضح کر کے رکھتے ہیں اور پیشانی صاف چمکدار دکھائی دیتی ہے۔حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی اس بارے میں ارشاد فرماتے ہیں کہ جنات کا ظاہری جسم انسان کی روح ہوائی کی طرح لطیف ہے۔روح کے ساتھ اختلاط سے اصل کی لطافت اور بھی بڑھ جاتی ہے یہی سبب ہے کہ ان کا جسم مختلف شکلیں اختیار کر سکتا ہے۔ظاہری جسم کا تغیر خوف یا گھبراہٹ کے عالم میں یا سرور و مسرت کے موقعہ پر انسان میں بھی مشاہدہ ہے۔بہر حال یہ مخلوق کبھی اصل صورت پر باقی رہ کر مسامات اور رگوں کے ذریعہ جسم انسان میں داخل ہو کر تغیرات کا باعث ہوتی ہے اور کبھی کوئی کثیف جسم اختیار کر کے ایک بڑی یا ہولناک شکل وصورت کے ظہور میں آتی ہے۔

## جنات کا مسلمان ہونا

جب حضور اکرم ﷺ اسلام کی تبلیغ کے لئے قبائل میں دورے کر رہے تھے۔اور اسی نیت سے عکاظ کے میلہ میں تشریف لے جارہے تھے۔راستہ میں رات کے وقت مقام نخلہ میں قیام ہوا۔صبح کے وقت حضور اکرم ﷺ اپنے ساتھیوں کے ساتھ نماز میں مصروف تھے۔اور قرآن مجید کی آیتیں بلند آواز کے ساتھ تلاوت فرمارہے تھے۔اتفاق سے جنوں کی ایک جماعت تہامہ کی طرف سے آئی اس کا اس مقام پر گزر ہوا۔اس نے جب قرآن کی یہ آیتیں سنیں تو وہ یک بارگی پکار اٹھے کہ یہی وہ نور حق ہے جو درخشاں ستاروں میں ہمیں نظر آتا ہے۔وہ سب لوٹ کر اپنی قوم میں گئے اور ان کو جا کر خاتم نبوت کی بشارت سنائی جس کا ذکر سورہ جن میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے تفسیر خازن میں ہے کہ آنحضرت ﷺ طائف سے واپسی پر مقام نخلہ ٹھہرے۔نصف شب کے قریب حضور نماز پڑھ رہے تھے کہ نصیبین کے ۷ جن حسا، مسا، شاحرہ، ناصر، ابن الادب، امین، اخصم آئے اور انہوں نے نماز میں آنحضرت ﷺ کی قرأت سنی اور اسلام لے آئے اور وہاں سے واپس آ کر اپنی تبلیغ میں

مشغول ہو گئے۔اسی واقعہ کا ذکر قرآن حکیم کی ان آیات میں فرمایا گیا ہے۔

وَاِذْصَرَفْنَا اِلَیْکَ نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ یَسْتَمِعُوْنَ الْقُرْاٰنَ۔

(سورۃ احقاف ۴۶، آیت ۲۹)

جنات میں یہ سات افراد تھے۔جو سب سے پہلے حضور ﷺ پر ایمان لائے تھے۔

## جنات کی رسول اکرم ﷺ سے ملاقات شرف یابی

عَنْ کعب الاحبار قَال لمااِنماانصرف النفر السبعة مِن اهل نصيبين مِن بَطَنَ نخلة جاء و اَقُدمهُم منذرين فخرجوا وافدين الى رسول اللّٰه صلى اللّٰه عليه وسلم ثلثمائة فانتَهُوا الى الحجون فجاء الاحقب فسَلَّم على رسول اللّٰه ﷺ قَال اِنَّ قومًاقدحضروالحجون يلقونكم فوَاعَده' رسول اللّٰه ﷺ مِن اللَّيل بالحجون۔

**ترجمہ :**

حضرت کعب احبارؓ کہتے ہیں کہ جب نصیبین سے سات جن اسلام قبول کر کے بطن نخلہ سے اپنی قوم میں واپس آئے تو تین سو جنوں کا وفد حجون آ کر رکا اور احقب نے آنحضرت ﷺ کی خدمت اقدس میں سلام عرض کیا اور کہا حضور ہماری قوم کا ایک وفد آپ سے ملاقات کے لئے حجون میں حاضر ہے،شرف باریابی عطا فرمائی جائے۔

آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ حجون میں ملاقات ہوگی۔

مسند ابن حنبل کے زیادات میں حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کی زبانی جنوں کی آمد کا ایک اور واقعہ مذکور ہے وہ کہتے ہیں کہ ایک دفعہ آنحضرت ﷺ مکہ میں رات کے وقت ہم لوگوں کے ساتھ بیٹھے تھے کہ یکا یک آپ نے فرمایا کہ تم میں سے میرے ساتھ کوئی چلے لیکن وہ نہ چلے جس کے دل میں ذرا سا بھی کھوٹ ہو،ابن مسعودؓ کہتے ہیں کہ میں پانی کا لوٹا لے کر آپ کے ساتھ ہولیا۔آپ مجھے ساتھ لئے ہوئے مکہ سے آگے پہنچے،وہاں مجھ کو کچھ

پر چھائیاں ایک جگہ اکٹھی نظر آ ئیں۔آپ نے ایک خط کھینچ دیا،اور فرمایا کہ جب تک میں واپس نہ آؤں تم یہیں کھڑے رہو، یہ کہہ کر آنحضرت ﷺ آگے بڑھ گئے۔ میں نے دیکھا کہ وہ پر چھائیاں آپ کی طرف چلیں،آپ ان کے ساتھ دیر تک بیٹھے باتیں کرتے رہے، جب فجر کا وقت ہوا تو آپؐ میرے پاس آئے اور وضو کا پانی مانگا۔ میں نے دیکھا تو وہ پانی کے بجائے کھجور کا شربت (بنیز) تھا۔آپؐ نے فرمایا اس میں کیا حرج ہے کھجور بھی پاک ہے اور پانی بھی پاک ہے یہ کہہ کر آپؐ نے اسی سے وضو کیا۔اس کے بعد نماز کے لیے کھڑے ہوئے تو ان میں سے دو آدمی پاس آ کر کہنے لگے۔ یارسول اللہ ﷺ ہم بھی آپؐ کے پیچھے نماز پڑھیں گے۔چنانچہ وہ بھی میرے ساتھ آپؐ کے پیچھے کھڑے ہو گئے، نماز سے فارغ ہو کر میں نے پوچھا کہ یارسول اللہ ﷺ یہ کون لوگ تھے فرمایا! شہر نصیبن کے جن تھے،اپنے کچھ معاملات میرے پاس فیصلہ کے لئے لائے تھے،انہوں نے مجھ سے توشہ مانگا تو میں نے دے دیا عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ کیا آپؐ کے ساتھ کوئی توشے کا سامان تھا؟ فرمایا میں نے انہیں گوبر اور ہڈی کا توشہ دے دیا ہے۔گوبران کے لئے جو اور جو ہڈی گوشت ہو جائے گی۔اس موقع پر آپؐ نے گوبر اور ہڈی سے استنجا کرنا منع فرمایا۔

صحیح مسلم،ترمذی اور مسند طیالسی میں ہے کہ حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ سے ان کے شاگرد خاص علقمہ نے پوچھا کہ آپ حضرات میں سے کوئی لیلۃ الجن میں آنحضرت ﷺ کے ساتھ تھا۔انہوں نے کہانہیں لیکن ایک اور واقعہ ہے کہ ایک دفعہ شب کو ہم لوگوں نے آنحضرت ﷺ کو نہیں پایا۔میدانوں اور گھاٹیوں میں ہر جگہ ڈھونڈا مگر آپؐ نہیں ملے، ہم لوگوں کو طرح طرح کے خیال آنے لگے،کہ آپ کو کوئی اٹھا لے گیا یا دھوکے سے کسی نے قتل کر دیا۔سخت اضطراب وقلق میں ہم نے یہ رات بسر کی صبح ہوئی تو دیکھا کہ آپؐ غار حرا کی طرف سے چلے آ رہے ہیں۔ہم سب نے عرض کی کہ یارسول اللہ ﷺ ہم نے شب کو ہر جگہ آپ کو ڈھونڈا،مگر کہیں آپؐ نہیں ملے،ہم سب نے سخت اضطراب اور قلق میں یہ رات بسر کی،فرمایا کہ رات کو جنوں کا قاصد آیا تھا۔ میں اس کے ساتھ گیا تھا، میں ان کو

قرآن پڑھ کرسنایا اور فرمایا کہ انہوں نے مجھ سے زادراہ کی خواہش کی، میں نے ان کے لئے دعا کی کہ وہ جس ہڈی اور گوبر پر گزریں۔ ان کے لئے وہ کھانا ہوجائے گا۔

## جنات کی آبادی

علامہ مغربی تلمسانی نے اسماعیل شاہ جن سے جنات کی آبادی کے متعلق درجہ ذیل معلومات لکھی ہیں۔

اسماعیل کہتے ہیں کہ جنات، عورتوں اور مردوں کوستایا کرتے ہیں۔ وہ بہت سی قسم کے ہیں۔ مجھے بھی ان میں سے بہت سوں کا حال معلوم ہے۔ ایسے جنات کی ۷۰ ستر قومیں ہیں اور ہر قوم میں ۷۰ ہزار قبیلے ہیں اور ہر قبیلے میں ۷۰ ہزار افراد ہیں۔ اگر آسمان سے سوئی پھینکی جائے تو وہ زمین پر نہ گرے گی۔ بلکہ ان کے سروں پر رک جائے گی۔

## آیت الکرسی کا ایک جن کو جلانا اور انسان کی حفاظت کرنے کا ایک قصہ

امام غزالی رحمۃ اللہ نے ذکر کیا ہے۔ ابی قیتبہ سے کہ اس نے بیان کیا۔

مجھ سے بنی کعب کے ایک بوڑھے آدمی نے کہ میں کھجور بیچنے کے واسطے شہر بصرہ میں داخل ہوا۔ کوئی گھر ٹھہرنے کو نہ ملا۔ پھر ایک گھر ایسا پایا جس میں لکڑی کی جالی لگی ہوئی تھی۔ میں نے کہا یہ کیسا گھر ہے لوگوں نے کہا یہ گھر غیر آباد ہے۔ میں نے اس کے مالک سے کہا کہ کرایہ پر دیدے۔ اس نے کہا تو اپنی جان کی خیر منا۔ اس میں ایک خبیث جن رہتا ہے جو کوئی اس گھر میں آتا ہے اس کو مار ڈالتا ہے۔ میں نے کہا تو مجھ کو کرایہ پر دیدے۔ اور مجھ کو اس جن کے ساتھ رہنے دے۔ اللہ تعالیٰ میری مدد کرے گا۔ اس نے کہا اچھا لے لو تو تب میں اس میں ٹھہرا جب رات کو خوب اندھیرا ہوگیا ایک شخص آیا جس کی آنکھیں ایسی جیسے آگ کے شعلے ہوں اور اس کے ساتھ ایک اندھیرا اور تاریکی تھی اور وہ میری طرف بڑھتا ہوا

آنے لگا۔ میں نے آیت الکرسی آخر تک پڑھی جو کلمہ اس آیت کا میں پڑھتا تھا وہی کلمہ وہ پڑھتا تھا۔ جب میں اس کلمہ پر پہنچا وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ اس نے کچھ نہ کہا۔ میں نے اسی کلمہ کو بار بار پڑھنا شروع کردیا۔ تب وہ اندھیرا اور تاریکی جو پہلے ہوئی تھی جاتی رہی۔ پھر میں ایک طرف سو رہا۔ جب صبح ہوئی میں نے اس جگہ جہاں وہ خبیث تھا آگ کا اثر دیکھا اور راکھ دیکھی اور یہ آواز کان میں آئی کہ تو نے بڑے خبیث جن کو جلادیا۔ میں نے کہا کہ وہ کس چیز سے جل گیا کہا اس کلمہ سے وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۵ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ○

## جن جلانے کا ایک مجرب فلیتہ

جب کسی شخص کو جنات نظر آتے ہوں یا تنگ کرتے ہوں۔ یا جنات کے اثر سے کوئی اور تکلیف ہو تو چاہیے کہ یہ فلیتہ بنائیں اور مریض کو روزانہ وقت مقررہ پر چراغ جلا کر دکھائیں۔

اللّٰھُمَّ احرق الشیاطین

کلھم بحق

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٣ | ٣ | ٢ | ١٦ |
| ٨ | ١۵ | ١١ | ۵ |
| ١٢ | ٦ | ٧ | ٩ |
| ١ | ١۵ | ١۴ | ۴ |

اوپر والا سرا اچھڑ

ھٰذا لتکیر

مٹی کے دیئے میں سرسوں کا تیل ڈال کر بتی پر روئی لپیٹ کر سات رات تک مریض کے سامنے چراغ جلا کر جلتا ہوا چراغ دکھائیں مریض کو جنات جلتے ہوئے نظر آئیں گے۔ چراغ بجھنے نہ دیں اور نہ ہی نظر ہٹنے پائے۔

## شیاطین جلانے کا اسم ذات کا ایک نایاب عمل و نقش جو شاید کسی کے پاس ہو



نقش کو موڑ کر سر سے جلائیں گے۔ سفید کاغذ استعمال کرنا ہے اور کپڑا بھی سفید ہونا چاہیے۔ اس تعویز کے استعمال کی ایک اہم شرط یہ ہے کہ اسم ذات (اللہ) کا ورد ٦٦٦٦، مرتبہ یا تو عامل خود پڑھے یا مریض کے گھر والے مل کر پڑھیں۔ انشاء اللہ حیرت انگیز فائدہ نظر آئے گا۔

## جن جلانے کے لیے ایک مجرب فلیتہ

آسیب کے دفع کے واسطے یہ فلیتہ بھی مجرب ہے۔ اس کو جلا کر مریض کی ناک میں دھواں پہنچائے۔

فرعون هامان شدادعادثمود نمرود ابلیس کھلم فی
نارجھم جھنم سعیر مقرنطی مطمه هاویه دوزخ شمر

## دفع جنات کے سورۃ الجن کا نقش

یہ نقش سورۃ الجن کا ہے۔ اسے لکھ کر بچوں کے گلے میں باندھیں تو بچے جن کے شر سے محفوظ رہیں گے۔ وہ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٧٨٢٢ | ٧٨١٧ | ٧٨٢٤ |
| ٧٨٢٣ | ٧٨٢١ | ٧٨١٩ |
| ٧٨١٨ | ٧٨٢٥ | ٧٨٢٠ |

## گھر سے جن بھگانے کے لیے

اگر معلوم ہو کہ کسی مکان میں جنات کا دخل ہے تو اسے اس طرح صاف کریں کہ ایک پانی کا کٹورہ یا کوزہ وغیرہ لے کر اس پر اول و آخر درود شریف پھر سورۃ فاتحہ ۷ بار، پھر آیت

الکرسی ۱۰ بار، سورۃ جن کی پہلی پانچ آیات ۱۰ مرتبہ پڑھیں۔

قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ سے عَلَی اللّٰهِ کَذِبًا (سورۃ جن ۷۲، آیت ۱ سے ۵ تک)

تک پڑھ کر دم کریں اور یہ پانی مکان کے اندر چھڑکیں۔ بے ہوش کو ہوش آ جائے گا پھر آیت الکرسی کی سب تلاوت کرتے رہیں۔

## جن وشیاطین جلانے کا مجرب ترین عمل

جس سے اب تک ہزاروں جن جل چکے ہیں۔ اگر کسی شخص پر جن چڑھ جائے اور دورے کی کیفیت پیدا ہو جائے۔ مریض کی آواز بدل جائے یا مریض کے سر میں جن کے اثر کی وجہ سے درد ہوتا ہو۔ تو مندرجہ ذیل فلیتہ سنگھائیں۔ انشاءاللہ جن جل جائے گا یا بھاگ جائے گا وہ عظیم فلیتہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَاَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِیْنُهٗ فَاُمُّهٗ هَاوِیَةٌ وَمَآ اَدْرٰکَ مَاهِیَهْ نَارٌ "حَامِیَةٌ"۔ (سورۃ القارعہ ۱۰۱، آیت ۸ سے ۱۱)

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللّٰه | العجل | ۱۹ | ۱۷ | ۲۶ | ۸ | ۲۹ | ۱ |
| بَاقِ | العجل | ۳۱ | ۱۱ | ۱۴ | ۲۸ | ۱۲ | ۶ |
| مِنْ | العجل | ۱۳ | ۲۲ | ۳۵ | ۲۴ | ۷ | ۱۰ |
| کُلِّ | العجل | ۲۷ | ۴ | ۳ | ۲۰ | ۱۵ | ۵ |
| فَانَ | العجل | ۱۴ | ۲ | ۹ | ۱۸ | ۲۳ | ۲۵ |

## دفع جنات کے لیے سورۃ البقرۃ کا مجرب و آزمودہ عمل

جس گھر میں جنات ہوں۔ اس میں سورۃ بقرۃ اس طرح پڑھیں کہ گھر کے ہر کمرے میں ایک نشست میں بغیر بات کیئے پوری سورۃ پڑھیے۔ جب سورۃ ختم ہونے میں دو یا تین رکوع رہ جائیں تو اشارے سے کسی دوسرے گھر یا مسجد سے پانی منگوائیں۔ پھر اس پر

پھونکیں۔ پھر یہ پانی تمام کمروں کے چاروں کونوں میں چھڑکیں۔ کیونکہ رسول ﷺ نے فرمایا کہ جس گھر میں سورۃ البقرہ پڑھی جائے شیطان وہاں سے بھاگ جاتا ہے۔

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے فرمایا کہ سورۃ البقرۃ کی دس آیتیں ایسی ہیں کہ اگر کوئی شخص ان کو رات میں پڑھ لے تو اس رات کو جن، شیطان گھر میں داخل نہ ہوگا۔ اور اس کو اور اس کے اہل وعیال کو اس رات میں کوئی آفت، بیماری، رنج وغم وغیرہ ناگوار چیز پیش نہ آئے گی اور اگر یہ آیتیں کسی مجنون پر پڑھی جائیں تو اس کو افاقہ ہو جائے گا۔ وہ دس آیتیں یہ ہیں۔ چار آیتیں شروع سورۃ بقرہ کی پھر تین آیتیں درمیانی یعنی آیت الکرسی اور اس کے بعد دو آیتیں پھر آخر سورۃ بقرہ کی تین آیتیں۔

## آسیب کو حاضر کرنے کا عمل

اگر عامل یہ چاہتا ہے کہ شیطان یا آسیب مریض پر حاضر ہو جائے۔ تو مندرجہ ذیل عزیمت کو پڑھ کر ۱۶ بار خوشبودار پھولوں پر دم کر کے مریض کو سنگھادے اور دو پھول اس پر مارے شیطان یا آسیب مریض پر حاضر ہو جائے گا وہ عزیمت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ عَزَمْتُ عليكم فتحولکَ حَبِيْبک حَبِيْبکَ اَلَمْ اَلَمْ صفگاالَيْسَا اَلْيسَاجَلْسَابَلْسَاطَلْسَاطَلْسَاسَوْدَاسَوْدَا كَهْلَا كَهْلَاجَهْلَا جَهْلَا جَهْلَا مَهْلَامَهْلَا سنجيًا سنجيًا شدِيْدًا ملنسبًابنسيًابحق خاتم سليمان بن داودَ عليهما السلام اُحْضُرُوْمِنْ جانب المشارق و المغارب من جانب الا يسر بحق لااله الا اللّٰه محمد رسول اللّٰه بحق عرشه اللّٰه و كرسيه۔

## آسیب کو جلانے کا نقش

حسب ذیل نقش لکھ کر فلیتہ بنائیں اور سرسوں کے تیل کے چراغ میں روئی لپیٹ کر

آسیب زدہ کے سامنے روشن کریں۔آسیب اور جن جل جائیں گے۔

| |
|---|
| ۷۸۶ |
| ج د ۱۱ د ج د ۱۱ د ح |
| بحق یا بدوح یا تنکفیل |

## آسیب کو جلانے کے لیے نقش

حسب ذیل نقش کاغذ پر لکھ کر صاف روئی میں لپیٹے اور فلیتہ بنا کر آسیب زدہ کے سامنے رات کے وقت روشن کرے۔انشاءاللہ تعالیٰ آسیب جل جائے گا۔




## آسیب بھگانے کے لیے

آسیب زدہ کو یہ نقش کاغذ،چینی کی پلیٹ یا ہاتھ پر لکھ کر دکھائیں۔آسیب بھاگ جائے گا۔




## آسیب زدہ کا مجرب علاج

جس شخص پر جن بھوت یا چڑیل کا اثر ہو۔اس کے گلے میں لکھ کر درج ذیل دعا ڈالیں اور بسم اللہ ملا کر ۶ مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم بھی کریں۔بہت مجرب ہے۔

اِنَّمَا صَنَعُوْا کَیْدُ سَاحِرٍ وَلَا یُفْلِحُ السَّاحِرُ حَیْثُ اَتٰی اھو سانا ھُومَا ابرھوما اھیا اشراھیا۔

## آسیب زدہ کے لیے ایک دعا

درج ذیل دعا کو سات بار آسیب زدہ پر پڑھ کر دم کرنے سے انشاء اللہ فوراً اچھا ہو جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ آلٓم، آلٓمص، طٰہٰ، طٰسٓ، طٰسٓمٓ، کٓھٰیٰعٓصٓ، یٰسٓ والقرآن الحکیم، حٰمٓ، عٓسٓقٓ، قٓ، نٓ والقلم ومایسطرون۔

## آسیب زدہ کے لیے گلے میں باندھے والا نقش

درج ذیل نقش آسیب زدہ کے گلے میں باندھیں یا اس کے تکیہ میں رکھیں۔ انشاء اللہ بہت فائدہ ہوگا۔

یا جبرائیل بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا میکائیل

یالطیف یا اللہ

یااللہ

یامحمد

## دفع آسیب

آسیب کے دفع ہونے کے واسطے کڑوے تیل میں اجوائن ملا کر اس پر ۳ دفعہ یہ اسم پڑھیں۔ ''شریت'' اور آسیب زدہ کے تمام بدن پر مالش کریں۔ بخار بھی ہو تو صرف مریض

کے ہاتھ پاؤں پر مالش کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ، ۵ مرتبہ یہ عمل کرنے سے مریض فوراً اچھا ہو جائے گا۔

## دفع آسیب کے لیے قرآنی مجرب عمل

آسیب کے لیے یہ عمل بھی مجرب ہے کہ آسیب زدہ کے کان میں سورۃ المومنون کی یہ آیتیں ۳ مرتبہ پڑھیں۔

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّ اَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ۵ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ ۵ وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ۵ وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ۔ (سورۃ مومنون، ۲۳ آیت۔ ۱۱۵ سے ۱۱۸)

## جن، پری، دیو اور آسیب کے لیے مجرب فلیتہ

اس فلیتے کی خاصیت یہ ہے کہ جیسے ہی یہ فلیتہ جلا کر جن زدہ کو دکھایا جائے تو بھوت پریت وغیرہ فوراً بھاگ جاتے ہیں۔ ترکیب یہ ہے کہ

ایک سفید کاغذ لے کر مریض کے تمام جسم پر ملیں کہ کوئی حصہ باقی نہ رہے، پھر کاغذ پر نقش لکھ کر بتی بنائیں اور سرسوں کے تیل سے چراغ یعنی اس میں بتی کو جلائیں اور مریض بتی کو دیکھتا رہے۔ فلیتہ یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

فرعون علیہ لعنہ، نمرود علیہ لعنہ، شداد علیہ لعنہ، قارون علیہ لعنہ، ابلیس علیہ لعنہ، ابوجہل

علیہ لعنہ، آنچہ درو جود فلاں ابن فلاں داخل شودہ، است در نجس رسائند دریں فلیتہ خاصر شودہ

## آسیب و جنات سے حفاظت

اگر کسی گھر میں آسیب و جنات کا داخلہ ہو اور وہ تنگ کرتے ہوں خوفزدہ کرتے رہتے ہوں کسی بھی طرح گھر چھوڑ کر نہ جاتے ہوں تو ان کو بھگانے کی غرض سے چاہیے کہ اس گھر میں باوضو حالت میں بیٹھ کر نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ مندرجہ ذیل آیت مبارکہ ایک ہزار مرتبہ پڑھی جائے آیت مبارکہ یہ ہے۔

اُولٰٓئِکَ مَا کَانَ لَھُمْ اَنْ یَّدْخُلُوْھَآ اِلَّا خَآئِفِیْنَ لَھُمْ فِی الدُّنْیَا خِزْیٌ وَّلَھُمْ فِی الْاٰخِرَۃِ عَذَابٌ عَظِیْمٌ ۔ (سورۂ بقرہ ۲، آیت ۔۱۱۴)

روزانہ پڑھنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہو گی اور مطلوبہ مقصد میں کامیابی حاصل ہو گی علاوہ ازیں اگر اس آیت مبارکہ کو لکھ کر گھر میں دیوار کے ساتھ آویزاں کر دیا جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ گھر آسیب و جنات کے اثرات سے محفوظ ہو جائے گا کوئی موذی جانور اور آسیب و جنات اس گھر کے اندر داخل نہ ہو سکیں گے اور نہ گھر کے مکینوں کو تنگ کریں گے۔ مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

## بدرُوحوں سے محفوظ رہے

اگر کسی مکان میں بدروحوں کی آمد و رفت ہو اور وہ تنگ کرتی ہوں جس کے باعث بہت زیادہ پریشانی ہو تو خبیث بدروحوں کو بھگانے کی غرض سے چاہیے کہ سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پہ لکھے۔

اُولٰٓئِکَ مَا کَانَ لَھُمْ اَنْ یَّدْخُلُوْھَآ اِلَّا خَآئِفِیْنَ لَھُمْ فِی الدُّنْیَا خِزْیٌ وَّلَھُمْ فِی الْاٰخِرَۃِ عَذَابٌ عَظِیْمٌ ۔ (سورۂ بقرہ ۲، آیت ۔۱۱۴)

لکھنے کے بعد اس کاغذ کو مکان کی دیوار کے ساتھ چسپاں کر دے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و

کرم سے کوئی بدروح اس مکان میں داخل نہ ہو سکے گی۔ اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔

## کاروبار کی حفاظت

اگر کسی کا کاروبار بہت چلتا ہو اور حاسدین کی نظریں اس کے کاروبار پر ہوں۔ حاسدین کی نظر لگنے کی وجہ سے کاروبار کے تباہ ہونے کا سخت اندیشہ ہو تو ایسی صورت میں چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۂ بقرہ کی یہ آیت ایک سفید کاغذ پر لکھے۔

خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ وَعَلٰٓى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ؕ (سورۃ بقرہ ۲، آیت ۷)

آیت مبارکہ لکھنے کے بعد کسی گتے کے صاف ٹکڑے پر چسپاں کرے اور یہ گتہ کاروبار والی جگہ میں دیوار کے ساتھ لٹکا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کاروبار دن بدن ترقی کرے گا اور حاسدین کی نظر بد سے محفوظ رہے گا ان کی نظر بد کسی قسم کا نقصان نہ پہنچا سکے گی اللہ تعالیٰ سورۂ بقرہ کی برکت کے طفیل خصوصی حفاظت فرمائے گا۔

## نظر بد سے حفاظت

اگر کسی بچے کو نظر بد لگ گئی ہو جس کی وجہ سے بچہ بیمار ہو گیا ہو تو نظر بد دور کرنے کی غرض سے سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ کو اکابرین کرام نے ایک قلعہ کہا ہے اور کہا ہے کہ یہ آیت مبارکہ نظر بد سے حفاظت کے لیے قلعہ کی مانند ہے یعنی جس بچے کے گلے میں اس آیت مبارکہ کا تعویز ہو گا کوئی بھی نظر بد اس کا کچھ نہ بگاڑ سکے گی۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ وَعَلٰٓى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ؕ (سورۃ بقرہ ۲، آیت ۷)

اس آیت مبارکہ کو باوضو حالت میں سفید کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران سے سات

مرتبہ لکھے اور تعویز کی طرح بچے کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ نظر بد سے حفاظت رہے گی اور اگر بچے کو بری نظر لگ گئی ہو گی تو اس آیت مبارکہ کی برکت کے طفیل نظر بد دور ہو جائے گی بچہ صحت یاب ہو جائے گا نظر بد دور کرنے کے لیے یہ نہایت مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

## نظر بد کا علاج

اگر کسی بچے کو نظر بد لگ گئی ہو جس کی باعث بچہ بات بات پر بگڑتا ہو، رُوتا ہو اور ضد کرتا ہو تو ایسی صورت میں چاہیے کہ سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیۂ مبارکہ

وَمَآ اَنۡفَقۡتُمۡ مِّنۡ نَّفَقَةٍ اَوۡ نَذَرۡتُمۡ مِّنۡ نَّذۡرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ يَعۡلَمُهٗ ؕ وَمَا لِلظّٰلِمِيۡنَ مِنۡ اَنۡصَارٍ ۔ (سورۃ بقرہ ۲، آیت ۔ ۲۷۰)

باوضو حالت میں پڑھ کر بچے پر دم کرے اگر بڑے کو بھی نظر بد لگی ہو گی تو بفضل باری تعالیٰ آرام آ جائے گا بری نظر کے اثرات ختم ہو جائیں گے اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا علاوہ اور اگر وہ ویسے ہی یہ آیہ مبارکہ پڑھ کر دم کر دیا جائے تو اس سے یہ فائدہ ہوتا ہے کہ نظر بد سے بچاؤ رہتا ہے۔

## آسیب دفع ہو

اگر کسی گھر میں آسیب کا سایہ ہو تو باوضو حالت میں اکیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر پانی دم کرے اور گھر کے چاروں کونوں میں یہ دم کیا ہوا پانی چھڑک دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب بھاگ جائے گا۔

## آسیب دور کرنا

اگر کوئی آسیب زدہ ہو۔ آسیب اسے بہت زیادہ تنگ کرتا ہو تو اس سے چھٹکارا حاصل کرنے کی غرض سے تین سو مرتبہ سورہ کوثر باوضو حالت میں پڑھے پھر ایک مرتبہ آیۃ الکرسی

اور ایک ایک مرتبہ چاروں قل شریف اور سورح جن کی ابتدائی پانچ آیات مبارکہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور آسیب زدہ کے چہرے پر اس پانی کے چھینٹے مارے۔

اس کے علاوہ جس گھر میں آسیب زدہ رہتا ہو، اس کے چاروں کونوں میں بھی اس پانی کو چھڑک دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد افاقہ ہوگا آسیب زدہ کو آرام آجائے گا یہ عمل کوئی عامل کرے۔ عام آدمی اس میں ہاتھ نہ ڈالے۔

## آسیب زدہ کے لئے

آسیب سے خلاصی نجات حاصل کرنے کی غرض سے باوضو حالت میں نماز عصر کے بعد ایک سو پچیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر پانی پر دم کرے اور اس دم کئے ہوئے پانی میں سفید کاغذ پر زعفران سے سورہ کوثر لکھ کر ڈال دے۔

یہ دم کیا ہوا پانی آسیب زدہ کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ افاقہ ہوگا اور آسیب کا اثر جاتا رہے گا۔

## آسیب کو بھاگانا

باوضو حالت میں سورہ کوثر پڑھ کر آسیب زدہ کے کان میں دم کرے بلکہ آسیب زدہ کے کان میں پڑھے۔ اس کے بعد سورہ کوثر ایک سفید کاغذ پر لکھے اور تعویذ کی شکل میں آسیب زدہ کے گلے میں ڈالے۔ بفضل باری تعالیٰ آسیب بھاگ جائے گا۔

## آسیب کے لئے

اگر کسی بچے پر آسیب کا سایہ ہو تو باوضو حالت میں ۳۱ مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر ماش کے اوپر دم کرے اور ماش کو بچے کے سر سے اتار کر ماش کو آگ میں ڈال دے۔

آسیب حاضر ہو کر بات کرے گا اور پھر بچے کو تکلیف دینا چھوڑ دے گا اور چلا جائے

گا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بچہ کو خلاصی مل جائے گی اور دوبارہ آسیب تنگ نہ کرے گا۔

## جن کا سایہ

اگر کسی کو جن کا سایہ ہو اور وہ اس کو تکلیف پہنچاتا ہو کسی بھی طرح خلاصی نہ کرتا ہو تو باوضو حالت میں عرق گلاب اور زعفران سے چینی کی پلیٹ پر سورۂ کوثر لکھے اور دھو کر پلا دے اسی پانی سے غسل بھی کروائے۔ بفضل باری تعالیٰ جن کا سایہ دور ہو جائے گا۔

## ڈائن کی نظر بد

جو کوئی کسی ڈائن کی نظر بد کا شکار ہونے کے باعث بیمار ہو گیا ہو اور آرام نہ آتا ہو تو چاہیے کہ ایک چھری لے کر اس پر سورہ کوثر اس طرح سے اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کرے کہ اوّل و آخر سات سات مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اس چھری کو مریض کے سایہ میں گاڑ دے۔

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مریض ٹھیک ہو جائے گا اور نظر بد ختم ہو جائے گی۔

## شیطانی وسواس سے نجات کے لئے

جب کسی کو شیطانی وسواس تنگ کرتے ہوں رات کو نیند ٹھیک طرح سے نہ آتی ہو۔ ہر وقت گندے تصورات میں کھویا رہتا ہو۔ ذہن نیکی کے کاموں کی طرف مائل نہ ہوتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ رات سونے سے قبل باوضو حالت میں اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور درمیان میں گیارہ مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر سو جائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ اسے سکون سے نیند آئے گی برے خواب آنا بند ہو جائیں گے۔

جب فجر کی نماز کے لئے اٹھے تو نماز فجر کی سنت نماز پڑھنے کے بعد فرض نماز سے پہلے گیارہ مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اسے شیطانی وسواس سے نجات مل جائے گی شیطان کو اپنے مقصد میں ناکامی ہو گی۔

اس کے علاوہ رات کو سونے سے پیشتر تین مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر دم کیا ہوا پانی چند گھونٹ پی لے تو بہت جلد اس کا ذہن گندے تصورات سے پاک ہو جائے گا اس کے دل میں اچھے اور نیک خیالات جنم لیں گے۔

## نظر اتارنا

اگر کسی بچے یا بڑے کو نظر بد لگی ہوئی ہو تو اس کو اتارنے کی غرض سے باوضو حالت میں تین مرتبہ سورۂ کوثر اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر درود پاک پڑھے اور پڑھ کر دم کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس طرح دم کرنے سے نظر بد ختم ہو جائے گی۔

## نظر بد سے بچاؤ

اگر کسی بچہ کو نظر بد لگ جائے تو چاہیے کہ سورۂ کوثر باوضو حالت میں پڑھ کر تین مرتبہ دم کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بری نظر کا اثر زائل ہو جائے گا اور جو کوئی ہر روز نماز مغرب کے بعد سورہ کوثر پڑھ کر بچے کو دم کر دیا کرے تو بچہ کبھی نظر بد کا شکار نہ ہوگا اور بری نظر سے محفوظ رہے گا۔

## نظر بد سے بچاؤ کے لئے

جس بچے کو بہت جلد نظر بد ہو جاتی ہو ہر روز کسی نہ کسی کی نظر بد کا شکار ہو جاتا ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۂ کوثر لکھ کر تعویذ میں محفوظ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دے۔

انشاءاللہ تعالیٰ بچہ نظر بد سے محفوظ رہے گا مگر ادب کو ملحوظ خاطر رکھے اور دھیان اور توجہ کرے کہ کہیں بچہ تعویذ کو ناپاک جگہ پر نہ گرا دے اس کے علاوہ اگر بچے کے گلے میں تعویذ نہ ڈالنا ہو تو پھر ہر روز نماز مغرب کے بعد اول و آخر درود پاک پڑھ کر درمیان میں تین مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر بچے کو دم کر دیا کرے انشاءاللہ بچہ نظر بد سے محفوظ رہے گا۔

اگر کسی بچے کو نظر بد ہوئی ہو تو اسے بھی اسی طرح دم کرے بفضل باری تعالیٰ بری نظر اتر جائے گی اور بچہ ٹھیک ہو جائے گا۔

## آسیب دور کرنا

اگر کوئی آسیب زدہ ہو آسیب اسے بہت زیادہ تنگ کرتا ہو تو اس سے چھٹکارا حاصل کرنے کی غرض سے تین مرتبہ سورہ فاتحہ باضو حالت میں پڑھے پھر ایک مرتبہ آیت الکرسی اور ایک ایک مرتبہ چاروں قل شریف اور سورہ جن کی ابتدائی پانچ آیات مبارکہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور آسیب زدہ کے چہرے پر اس پانی کے چھینٹے مارے اس کے علاوہ جس گھر میں آسیب زدہ رہتا ہو، اس کے چاروں کونوں میں بھی اس پانی کو چھڑک دے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد افاقہ ہوگا۔ آسیب زدہ کو آرام آ جائے گا۔

## آسیب زدہ کے لیے

آسیب سے خلاصی اور نجات حاصل کرنے کی غرض سے باوضو حالت میں نمازِ عصر کے بعد ایک سو پچیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور اس دم کیے ہوئے پانی میں سفید کاغذ پر زعفران سے سورہٗ فاتحہ لکھ کر ڈال دے۔ یہ دم کیا ہوا پانی آسیب زدہ کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ افاقہ ہوگا اور آسیب کا اثر جاتا رہے گا۔

## نظر اُتارنا

اگر کسی بچے یا بڑے کو نظر بد لگی ہوئی تو اس کو اتارنے کی غرض سے باوضو حالت میں تین مرتبہ سورہٗ فاتحہ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر درود پاک پڑھے اور پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس طرح دم کرنے سے نظر بد ختم ہو جائے گی

## نظر بد سے بچاؤ کے لیے

جس بچے کو بہت جلد نظر بد ہو جاتی ہو ہر روز کسی نہ کسی کی نظر بد کا شکا ہو جاتا ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۂ فاتحہ لکھ کر تعویذ میں محفوظ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ نظر بد سے محفوظ رہے گا مگر ادب کو ملحوظ خاطر رکھے اور دھیان اور توجہ کرے کہ کہیں بچہ تعویذ کو ناپاک جگہ پر نہ گرا دے اس کے علاوہ اگر بچے کے گلے میں تعویذ ڈالنا ہو تو پھر ہر روز نماز مغرب کے بعد اول و آخر درود پاک پڑھ کر درمیان میں تین مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر بچے کو دم کر دیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ نظر بد سے محفوظ رہے گا اگر کسی بچے کو نظر بد ہوئی ہو تو اسے بھی اسی طرح دم کرے بفضل باری تعالیٰ بڑی نظر اتر جائے گی اور بچہ ٹھیک ہو جائے گا۔

## نظر بد سے بچاؤ

نظر بد سے بچاؤ کے لیے ذیل میں دیا ہوا نقش مبارک کہ فوری اثر دکھاتا ہے اس کو بازو باندھنے یا گلے میں تعویذ کی طرح لٹکانے سے بری نظر کا اثر زائل ہو جاتا ہے اگر کسی کو نظر بد لگی ہوئی اور وہ اس کا شکار ہو کر کسی مرض میں مبتلا ہو گیا ہو اور اسے کسی طرح قرار نہ ہوتا ہو تو ایسی صورت میں چاہیے کہ باوضو ہو کر سورۂ فاتحہ کا نقش مبارک لکھ کر اس پر سات مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر دم کرے پھر اسے بازو پر باندھے یا گلے میں ڈال دے بفضلِ باری تعالیٰ نظرِ بد کا اثر فوری طور پر جاتا رہے گا اور نظر بد سے آزاد ہو جائے گا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بسم اللّٰہ | بسم اللّٰہ | الرحمٰن | الحمدللّٰہ | رب العالمین |
| الرحمٰن الرحیم | مالک | یوم الدین | ایاک نعبد | وایّاک نستعین |
| اھدناالصراط | السمتقیم | صراط الذین | انعمت | علیھم |
| غیر المغضوب | علیھم | وَلَا | الضّالین | اٰمین |

## جنات سے چھٹکارا

اگر کسی کو جن، دیو اور پری نے یا کسی خبیث روح نے قابو کر رکھا ہو اور اس کا پیچھا نہ چھوڑ رہا ہو تو اس سے چھٹکارے کے لئے اور ہر قسم کی پریشانی اور تکلیف سے نجات کے لئے ذیل کا عمل کرنے سے خلاصی حاصل ہو جائے گی۔

اس کے لئے عامل زکوٰۃ سورہ رحمٰن اس شخص کو گھر سے باہر ایسی جگہ لے جائے جہاں پر پانی رواں دواں ہو۔ مثلاً کسی نہر، ندی یا نالے اور دریا پر پھر اس جگہ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اس کو پانی میں ڈال کر پھر باہر نکالے اور اس کے دائیں کان میں تین مرتبہ سورہ رحمٰن کی آیات مبارکہ یا معشر الجن والانس سے لے کر تنقیران تک پڑھ کر پھونک مارے اس کے بعد اس کو دوبارہ پانی میں غوطہ دے کر نکالے اور اس کے بائیں کان میں تین مرتبہ یہی آیات بالا پڑھ کر پھونک مارے پھر اس کو پانی میں غوطہ دے کر باہر نکالے اور انہی آیات کو تین مرتبہ پڑھ کر مریض کے پورے جسم پر ہاتھ پھیرے جیسے پورے بدن پر دم کیا جاتا ہے۔ اس کے بعد تین مرتبہ یہ دعا پڑھ کر اس پر دم کرے۔ دعا یہ ہے۔

اُخْرِجْ اَیُّهَاالْعَارِضُ التَمَدُ ذُوالرُّوْحُ الْمُفْسِدَبِاِذْنِ اللّٰہِ تَعَالٰی۔

اس کے بعد اس دعا کو اور آیات مذکورہ بالا کو سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھ کر خوشبو لگا کر او پر ایک مرتبہ سورہ رحمٰن اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالے۔ اس عمل کی بدولت وہ خبیث روح یا جن، دیو یا پری جو کچھ بھی ہوگا ہمیشہ کے لئے بھاگ جائے گا اور پھر کبھی نزدیک آ کر تنگ بھی نہیں کرے گا اور گھر والوں کی تمام پریشانی رفو چکر ہو جائے گی۔

## آسیب کا علاج

اگر برج سرطان والا فرد خواہ مرد ہو یا عورت اس پر آسیب کا سایہ ہو گیا ہو اور آسیب

سے چھٹکارا نہ ہوتا ہو حد سے زیادہ تنگ کرتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل باعث شفاء ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر مشک وزعفران سے سورۂ رحمٰن کی آیات یا معشر الجن سے لے کر الا سلطان تک لکھے ساتھ ہی بسم اللہ شریف بھی لکھے۔ پھر اس کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے مریض کے بازو پر باندھ دیں۔ انشاء اللہ بفضل باری تعالیٰ آسیب بھاگ جائے گا اور اس عمل کی برکت سے پھر کبھی نزدیک نہ آئے گا اور مریض شفایاب ہو جائے گا۔ جو کوئی اس بات کا خواہشمند ہو کہ آسیب کو حاضر کر کے اور اس کا علاج کرے تو اس کو سب سے پہلے سورۂ رحمٰن کی زکوٰۃ ادا کرنی ہوگی اور اس مقصد کے لئے ذیل کا طریقہ اختیار کرنا ہوگا۔

ہر روز بعد از نماز عشاء سورۂ رحمٰن کی آیات ذیل کو تین سو مرتبہ اوّل وآخر درود شریف اکتالیس اکتالیس مرتبہ نہایت یکسوئی کے ساتھ پڑھے۔

آیات یہ ہیں۔

یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ۔ یا جم یا دلو یا سالیین یا ابراہیم حاضر شو۔

(سورۃ رحمٰن، ۵۵ آیت۔ ۳۳)

چالیس دن کے بلا ناغہ عمل سے وہ اس عمل کا عامل ہو جائے گا اور جب بھی کسی آسیب کو حاضر کرنا چاہے گا تو اس کے لئے مریض کے سر پر باوضو حالت میں گیارہ مرتبہ یا اکیس مرتبہ یہی عمل پڑھ کر کسی پھول یا عطر پر دم کر کے مریض کو سنگھا دے۔ انشاء اللہ آسیب اسی وقت حاضر ہو گا اور کہے گا کہ میں فلاں بن فلاں ہوں اپنے بارے میں ہر ایک بات بتلا دے گا۔ عامل کے ہر سوال کا جواب دے گا اور اس کی تابعداری کرے گا اور مریض کی گلو خلاصی کرے گا۔

اس عمل کے لئے پرہیز ترک جمالی وجلالی لازمی ہے۔

## آسیب سے چھٹکارا

جس کسی کو آسیب ہو اور اس کا علاج نہ ہو رہا ہو تو ایسی حال میں ذیل کا عمل مجرب ہے۔

اس کے لئے ذیل کی آیات وسورہ مبارکہ پانی پر دم کر کے روزانہ مسحور کو پلائیں اور انہی آیات سورہ مبارکہ کو سفید کاغذ پر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر کسی سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے لکھیں اور خوشبو لگا کر اوپر سورہ رحمٰن سات بار اول اور آخر درود شریف سات سات بار پڑھ کر دم کر کے مسحور کے گلے میں موم جامہ کر کے پہنا دیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے مسحور کو مکمل شفا ملے گی اور آسیب دفعہ ہو جائے گا۔ پانی پلانے کا عمل اکیس روز تک جاری رکھیں تا کہ آسیب کے اثرات کا مکمل خاتمہ ہو جائے۔

آیات وسورہ مبارکہ یہ ہیں۔

۱۔ سورۂ اخلاص............سات مرتبہ

۲۔ آیت الکرسی............سات مرتبہ

۳۔ سورہ رحمٰن کی آیت یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ سے اِلَّا بِسُلْطٰنٍ تک............سات مرتبہ

۴۔ اول وآخر درود شفا............گیارہ گیارہ بار۔

## دافع آسیب

جس کسی کو آسیب حد سے زیادہ تنگ کرتا ہو اور پیچھا نہ چھوڑتا ہو تو ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے سات دانے فلفل سیاہ لے کر باوضو حالت میں ہر ایک دانے پر سات مرتبہ سورہ رحمٰن کی آیت یَامعشر الجن سے اِلَّا بسلطٰن تک پڑھ کر دم کرے۔ پھر ان دانوں کو پانی میں تھوڑا سا گھس کر اس پانی کو آسیب زدہ کی دونوں آنکھوں میں سرمہ کی

طرح تین تین بار لگائے۔ انشاء اللہ اس عمل سے آسیب پیچھا چھوڑ کر دفع ہو جائے گا اور پھر کبھی بھی لوٹ کر واپس نہ آئے گا اس عمل کو تا شفاء مکمل جاری رکھیں۔

## آسیب سے حفاظت

آسیب سے حفاظت اور اپنا حصار کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز عشاء تین بار آیت الکرسی تین بار سورہ کافرون تین بار سورۂ اخلاص، تین بار سورۂ فلق، تین بار سورۂ ناس پڑھ کر اکتالیس مرتبہ یَاحَفِیْظُ تُحَفِّظُتَ بِالْحَفِیْظِ ۔وَاحْفِظْ فِیْ حِفْظِکَ یَاحَفِیْظُ ۔پڑھے اور اپنے ہاتھوں پر دم کرنے کے بعد تمام جسم پر پھیرے بفضل باری تعالیٰ ہر طرح کے آسیب سے محفوظ رہے گا اور اللہ تعالیٰ اپنے حفظ و امان میں رکھیں گے۔

## نظر بد کے لئے

جس کسی مرد عورت بچے کو نظر بد لگ گئی ہو اور کوئی شفا نہ ملتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے نو تار کچے نیلے سوت کے لے کر جو اتنے بڑے ہوں کہ مریض کے گلے میں آجائیں ان پر ہر بار تین بار درود شریف اور تین بار سورۂ اخلاص پڑھ کر دم کر کے باری باری چھ گرہیں لگائی جائیں۔ پھر گنڈہ مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل سے نظر بد ختم ہو جائے گی۔

## شر شیطان سے حفاظت

شیطان کے شر سے سال بھر کے لئے محفوظ رہنے کے لئے یکم محرم الحرام ہر سال کو بعد از نماز ظہر دو رکعت نماز نفل بہ طریق ذیل پڑھنے سے سال بھر کے لئے شر شیطان سے حفاظت اللہ تعالیٰ کی طرف سے مل جاتی ہے۔ یہ عمل ہر سال کرنے سے ساری زندگی انسان

شر شیطان سے محفوظ رہتا ہے۔

اس کے لئے ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھنے کے بعد نماز مکمل کرے اور سلام پھیرنے کے بعد ذیل کی دعا تین سے سات بار مانگے۔

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ اللّٰهِ الْاَبْرَارِ الْقَدِيْم وَهٰذِهٖ سَنَتُكَ جَدِيْدَة اَسْئَالُكَ فِيْهَا الْعِصْمَتَه مِنَ الشَّيْطَانِ وَالْعَوْنِ عَلَى النَّفْسِ الْاَمارَةِ وَاَسْئَالُكَ الْاَشْتِغَالِ بِمَايُقَرِّبُنِى اِلَيْكَ يَاكَرِيْم يَاذُوْالْجَلَالِ وَالْاِكْرَام۔

اس عمل کی بدولت سے انشاء اللہ سارا سال حفاظت شر شیطان بفضل الٰہی رہتی ہے اور انسان نیکی کے کاموں میں مصروف رہتا ہے۔

## مکان میں آسیبی خلل

مکان میں رہنے سے بال بچے بیمار اور طرح طرح کی پریشانیوں میں مبتلا رہتے ہوں اور ان آفتوں اور بلاؤں کے دفعیہ کے لئے تمام تدابیر کر کے ہار گئے ہوں تو چاہیے کہ چار عدد کیلیں لوہے کی ایک ایک بالشت لمبی اور وزن ہر ایک کیل کا پانچ چھٹانک ہو۔ ان کو چوکور بنوایا جائے اور ہر کیل کے ہر پہلو پر چاروں طرف اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم لکھا جائے۔ اس کے بعد کچا سوت ہر کیل پر اس طرح لپیٹا جائے کہ تمام عبارت کندہ چھپ جائے۔ ان کیلوں کو گھر کے چاروں کونوں میں دفن کر دے۔

## آسیب سے نجات

اگر کسی پر آسیب کا اثر ہو اور اس کی وجہ سے وہ بہت زیادہ پریشان ہو تو کسی دوسرے کو چاہیے کہ وہ باوضو ہو کر سات مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھے اور مریض کے بائیں کان میں پھونک مارے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد آرام آ جائے گا۔

## خود کلامی کا علاج

نوے دن تک روزانہ ایک سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم اور ایک مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر صبح سورج نکلنے سے پیشتر ایک صراحی پانی یا مٹکے پر دم کریں اور مریض کو پینے کے لئے یہی پانی دیں۔ اگر مریض خود عمل کرنے کے حال میں ہو تو یہی آیت صبح سویرے اور رات کو سونے سے پہلے ایک مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کرے اور دونوں ہاتھ چہرے پر پھیر لے۔

## آسیب سے نجات

اگر کسی بچہ کو آسیب ہو گیا ہو تو اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم گیارہ مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کریں۔ جلد شفا پائے گا۔

## نظر بد سے نجات

تین دن تک ہر روز تیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھے تو نظر بد سے امن میں رہے گا۔

## شیطان سے حفاظت

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ آفات و بلیات سے محفوظ رہے برائی سے بچا رہے اور اللہ تعالٰی اسے اپنی حفظ و امان میں رکھے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد 90 مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھ کر اللہ تعالٰی سے دعا مانگا کرے۔

اللہ تعالٰی اسے شر شیطان سے محفوظ رکھے گا۔ اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا۔ اس کے دل میں برائی سے نفرت پیدا ہو گی اور طبیعت نیکی کے کاموں کی طرف مائل ہو گی۔

## شر شیطان سے بچاؤ

شیطان کے شر سے محفوظ رہنے اور نیکی کے راستے پر چلنے پر گامزن ہونے کی غرض سے ہر روز نماز مغرب کے بعد اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور اکیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھ کر اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں شر شیطان سے بچاؤ کے لئے دعا مانگے۔

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے شیطان کے شر سے بچاؤ رہے گا۔ اللہ تعالیٰ کی مدد شامل حال ہوگی اور اللہ تعالیٰ سیدھی راہ پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے گا۔

## شیطانی وساوس کا خاتمہ

جب کسی کو شیطان وسواس تنگ کرتے ہوں رات کو نیند ٹھیک طرح سے نہ آتی ہو۔ ہر وقت گندے تصورات میں کھویا رہتا ہو۔ ذہن نیکی کے کاموں کی طرف مائل نہ ہوتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ رات سونے سے قبل باوضو حالت میں اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور درمیان میں گیارہ مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھ کر سو جائے انشاء اللہ تعالیٰ اسے سکون سے نیند آئے گی۔ برے خواب آنا بند ہو جائیں گے۔

## شیطانی وساوس کا خاتمہ

جب فجر کی نماز کے لئے اٹھے تو نمازِ فجر کی سنت نماز پڑھنے کے بعد فرض نماز سے پہلے گیارہ مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسے شیطانی وساوس سے نجات مل جائے گی۔ شیطان کو اپنے مقصد میں ناکامی ہوگی۔

## پراگندگی تصور سے نجات

رات کو سونے سے پیشتر تین سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھ کر دم کیا ہوا پانی

چند گھونٹ پی لے تو بہت جلد اس کا ذہن گندے تصورات سے پاک ہو جائے گا۔اس کے دل میں اچھے اور نیک خیالات جنم لیں گے۔

## وساوس سے نجات پانا

جب کسی کو شیطانی وساوس تنگ کرتے ہوں رات کو نیند ٹھیک طرح سے نہ آتی ہو۔ ذہن نیکی کے کاموں کی طرف مائل نہ ہوتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ رات سونے سے قبل باوضو حالت میں اول وآخر تین تین درود پاک پڑھے اور درمیان میں گیارہ سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھ کر سو جائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ اسے سکون سے نیند آئے گی۔ برے خواب آنا بند ہو جائیں گے۔ ذہن درست ہو جائے گا۔

## برے خیالات کا علاج

رات کو سونے سے پیشتر تین مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھ کر دم کیا ہوا پانی چند گھونٹ پی لے تو بہت جلد اس کا ذہن گندے تصورات سے پاک ہو جائے گا۔اس کے دل میں اچھے اور نیک خیالات جنم لیں گے۔

## دافع آسیب

اگر کسی پر آسیب کا اثر ہوا اور اس کی وجہ سے وہ بہت پریشان ہو تو کسی دوسرے کو چاہیے کہ وہ باوضو ہو کر اول سات مرتبہ درود پاک پڑھے پھر سات سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم کا ورد کرے۔ ان کلمات کو پڑھنے کے بعد پھر سات مرتبہ درود پاک پڑھے اور مریض کے بائیں کان میں پھونک مارے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد آرام آ جائے گا۔

## آسیب سے نجات

آسیب سے خلاصی اور نجات حاصل کرنے کی غرض سے باوضو حالت میں نماز عصر کے بعد ایک سو پچیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھ کر پانی پر دم کرے اور اس دم کئے ہوئے پانی میں سفید کاغذ پر زعفران سے اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم لکھ کر ڈال دے۔ یہ دم کیا ہوا پانی آسیب زدہ کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ افاقہ ہوگا اور آسیب کا اثر جاتا رہے گا۔

## آسیب سے بچاؤ

آسیب سے خلاصی نجات حاصل کرنے کی غرض سے باوضو حالت میں نماز عصر کے بعد ایک سو پچیس مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پر دم کرے اور اس کئے ہوئے پانی میں سفید کاغذ پر زعفران سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھ کر ڈال دے۔

یہ دم کیا ہوا پانی آسیب زدہ کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ افاقہ ہوگا اور آسیب کا اثر جاتا رہے گا۔

## آسیب سے چھٹکارا

اگر کوئی آسیب زدہ ہو۔ آسیب اسے بہت زیادہ تنگ کرتا ہو تو اس سے چھٹکارا حاصل کرنے کی غرض سے تین سو تیرہ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم باوضو حالت میں پڑھے پھر ایک مرتبہ آیت الکرسی اور ایک ایک مرتبہ چاروں قل شریف اور سورہ جن کی ابتدائی پانچ آیات مبارکہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور آسیب زدہ کے چہرے پر اس پانی کے چھینٹے مارے۔

## آسیب و نظر بد

آسیب و نظر بد کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے

سورہ الناس لکھیں اور اس کے چاروں طرف بسم اللہ شریف کا سات مرتبہ دائرہ مکمل کریں پھر اس پر سورۃ الناس اکتالیس مرتبہ اور اکتالیس مرتبہ درود شفاء پڑھ کر دم کر کے موم جامہ کر کے آسیب و بدنظر والے کے گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے آسیب و بدنظری سے چھٹکارا مل جائے گا۔

## دافع جن

اگر کسی شخص کو جن چمٹ گیا ہو اور کسی طرح پیچھا نہ چھوڑتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ قبلہ رخ بعد نماز فجر بیٹھ کر گیارہ مرتبہ درود تاج اور ۷۸۶ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور پانی پر بھی دم کر کے پیے۔ اس عمل کے اکتالیس یوم بلاناغہ عمل سے جن بھاگ جائے گا اور واپس نہیں آئے گا۔

## آسیب کے لئے

پہلے ۶۶۶ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر پھر درج ذیل اعداد کو لکھ کر فلیتہ بنا کر ناک میں دھونی دیں۔

۳۳ ۳۳ ۴۴۴ ۸۸۸۸ ۸۷۶ ۷۱۹

## شیطان سے بچاؤ

آیت الکرسی اور بسم اللہ شریف لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے بہت سی فتوح حاصل ہوتی ہیں۔ نیز چوروں اور شیطانوں کے شر سے محفوظ رہتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کی رحمتیں نازل ہوتی ہیں۔ کاروبار میں ترقی ہوتی ہے۔ رزق کشادہ ہوتا ہے دافع آسیب ہے اور ہر قسم کی مہم آسان ہو جاتی ہے۔

## نظر بد سے حفاظت

حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے۔
''نظر کا لگ جانا برحق ہے۔''
اگر کسی کو نظر لگ چکی ہو تو اس پر ۶۶ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دم کریں۔

## نظر بد کا علاج

دو تین ہلدی کی گر، پر تین تین مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر پھونکے اور پھر آگ میں ڈال کر اس کی دھونی اس شخص کو دے جسے نظر بد ہو گئی ہو۔ انشاء اللہ اچھا ہو جائے گا۔

## نظر بد سے بچاؤ

شب جمعہ میں نماز عشاء کے بعد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھ کر تعویذ بنا کر باندھنے اور اس پر ۶۶ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر پھونکنے سے نظر بد سے محفوظ رہے گا۔

## بری نظر کا توڑ

جس کسی کو بری نظر لگ جائے تو اس کے توڑ کے لئے پانچ یا سات بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ نظر بد کا اثر جاتا رہے گا۔

## جانور کو نظر لگنا

جس کسی جانور کو نظر لگ جائے اس پر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو پڑھ کر پانچ یا تین بار دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ نظر بد کا اثر جاتا رہے گا۔

## نظر بد کا علاج

اگر کوئی شخص نظر بد کا شکار ہو گیا ہو تو ایسے میں شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ کا طریق ذیل

بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے باوضو حالت میں تین گز لمبا دھاگہ یا سفید کپڑا لے کر مریض کے قریب رکھ دیں اور سفید کاغذ پر یہ عزیمت لکھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَلَابَلَاغِ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَابَلَاغِ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَابَلَاغِ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَابَلَاغِ اِلَّا بِاللّٰهِ ۔اس کے بعد ایک مرتبہ سورہ فاتحہ، ایک مرتبہ کافرون، ایک مرتبہ اخلاص، ایک مرتبہ فلق، ایک مرتبہ سورہ الناس پڑھ کر مریض پر دم کریں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت مریض صحت یاب ہو جائے گا اور اس کی نظر دفع ہو جائے گی۔

## بچے کا آسیب یا نظر بد

اگر کسی بچے کو آسیب یا نظر بد ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز مغرب بچے کو باوضو حالت میں تین مرتبہ سورۂ کافرون پڑھ کر دم کیا کریں۔ انشاء اللہ بچے کا آسیب یا نظر بد سات یوم کے عمل سے ختم ہو جائے گا۔

## جن وانس اور موذی جانوروں سے حفاظت

جو شخص اس بات کا آرزو مند ہو کہ جن وانس اور موذی جانوروں کے شر سے اللہ تعالیٰ کی حفظ وامان میں رہے تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے خرگوش کی جھلی لے کر اس پر باوضو حالت میں سورۂ اخلاص کو زعفران و مشک سے لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھے۔ اس کی برکت سے ہر قسم کی آفات و بلیات سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## آسیب کا علاج

جو شخص آسیب سے محفوظ رہنا چاہتا ہو تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے

لئے وہ روزانہ باوضو حالت میں آیت الکرسی اور معوذتین یعنی سورہ فلق اور سورہ ناس کا ورد کثرت سے کیا کرے۔ انشاء اللہ اس کی برکت سے آسیب وغیرہ سے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے محفوظ و مامون رہے گا۔

## نظر بد کا علاج

جس کسی کو نظر بد لگ گئی ہو اور آرام نہ آ رہا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل مجرب اور مفید ہے۔
اس مقصد کے لئے بعد از مغرب یا عشاء مریض کو چارپائی پر لٹا کر اس کے داہنے کان میں مندرجہ ذیل آیات مبارکہ اور سورہ کو بالترتیب پڑھے۔
پہلے بسم اللہ شریف کے ساتھ اور پھر بغیر بسم اللہ شریف کے اکیس بار آیات
اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ عَبَثًا وَّاَنَّکُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ فَتَعٰلَی اللّٰهُ الْمَلِکُ الْحَقُّ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ وَمَنْ یَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ اِنَّهٗ لَا یُفْلِحُ الْکٰفِرُوْنَ وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ۔ (سورۃ مومنون، ۲۳، آیت ۱۱۵ سے ۱۱۸)
اکیس مرتبہ پڑھ کر اس کے بائیں کان میں پھونک ماریں اس کے بعد چاروں قل شریف دو دو مرتبہ باری باری پڑھ کر اس کے اسی کان میں پھونک مارتے جائیں۔ اس کے بعد مریض کی کروٹ دوسری طرف بدلوا کر یہی عمل اسی طریق سے دائیں کان میں پھونک ماریں۔
اس عمل کو تین روز تک برابر وقت مقررہ پر کرنے سے مریض کو ہمیشہ کے لئے آرام آ جائے گا اور آئندہ کے لئے شکایت نہ ہوگی۔

## جانوروں کی نظر بد

جس جانور کو نظر بد لگ جائے اور وہ جانور سست رفتار اور مریل ہونا شروع ہو جائے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے سیاہ اون کا اس قدر بڑا دھاگہ لیں جو جانور کے گلے میں با آسانی آ جائے اس اون کے نو تار لے کر ان پر سات بار درود شریف اور تین بار سورہ اخلاص پڑھ کر دم کر کے ایک گرہ لگائے اس طرح اس دھاگے پر باری باری چھ گرہیں لگا کر اس کو متاثرہ جانور کے گلے میں باندھ دیں انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے جانور کی نظر بد ختم ہو جائے گی اور وہ ویسے ہی چست ہو جائے گا۔

## آسیب کا علاج

اگر کسی پر آسیب کا اثر ہو اور وہ بہت زیادہ پریشان کرتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے سرسوں کا تیل لے کر باوضو حالت میں اس پر سات مرتبہ سورہ ناس بمعہ اول و آخر درود شریف تین تین بار پڑھ کر دم کریں اور مریض یہ تیل اپنے سارے جسم پر مل لے۔ اگر خود مالش نہ کر سکتا ہو تو گھر کا کوئی فرد مالش کرے انشاء اللہ اس عمل سے آسیب کا اثر ختم ہو جائے گا یہ عمل کم از کم سات دن بلا ناغہ کرے۔

## علاج نظر بد کا عطیہ رسول ﷺ

بروایت حضرت معمرؓ، رسول اللہ ﷺ ہے کہ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ایک کاغذ پر زعفران و مشک سے سورۂ فاتحہ، سورۂ اخلاص اور معوذتین لکھ کر اس میں عطر یا خوشبو کی شیشی کو لپیٹ کر کسی شیشہ کے بکس میں رکھ لیں۔ نظر بد والے کو یہ خوشبو یا عطر کا پھویا لگانے سے نظر بد کا اثر فوری دور ہو جائے گا۔

## سخت ترین نظر بد کا علاج

سخت ترین نظر بد کے مریضوں کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر کسی انڈے پر کلمات ذیل زعفران

وگلاب سے لکھیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمْ تَسْلِيْمًا مَلِيْعَ لُوط سات مرتبہ باریک باریک کر کے لکھیں اور انڈہ اپنے کف دست میں رکھ کر اس کے نیچے خشک کشیز کا بخور دیں اور سورۂ اخلاص کثرت سے پڑھیں جب انڈا ہتھیلی پر خود بخود کھڑا ہو جائے تو پھر اس انڈے کو توڑ دیں۔ اگر اس کے اندر خون کے سرخ نقطے دکھائی دیں تو سمجھ لیں کہ نظر بد ہے اور اس کو مریض کے ماتھے پر مالش کرے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مریض فوراً شفایاب ہوگا۔

## جن اور دیو کو بھگانا

جس کسی پر دیو جن وغیرہ کا شبہ ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں تازہ پانی لے کر اس پر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، سورہ فلق اور سورہ الناس تین تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اس پانی میں سے تھوڑا سا پانی مریض کو پلائیں اور کسی پاک جگہ پر مریض کو اس پانی سے نہلائیں نیز کسی چینی کی پلیٹ پر زعفران و گلاب سے يَاحَيُّ حِيْنَ لَاحَيَّ فِي دَعْوَتِهٖ مُلْكِهٖ وَبَقَائِهٖ يَاحَيُّ لکھ کر اس کو پانی سے دھو کر مریض کو پلائیں۔

پانی پلانے والا عمل چالیس یوم جاری رکھیں۔ انشاء اللہ جن، دیو، آسیب جو کچھ بھی ہوگا اس عمل سے ہمیشہ کے لئے دفع ہو جائے گا اور مریض صحت یاب ہو جائے گا۔

## آسیب کا علاج

آسیب زدہ کے علاج کے لئے ذیل کا عمل مفید تر ہے۔

اس مقصد کے لئے سرسوں کا تیل لے کر اس پر سورہ الناس اس طریق سے پڑھے قل اعوذ برب النا. اله النا. من شر الوسو الخنا اَلَّذِیْ يُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّامِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّا یعنی "س" کا لفظ بالکل نہیں پڑھنا ہے۔ سات مرتبہ پڑھ کر تیل کو دم کر کے یہی تیل آسیب زدہ کی آنکھ، کان، ناک، ہاتھ پاؤں کے ناخنوں پر مالش کریں انشاء اللہ آسیب سے چھٹکارا مل جائے گا۔

## جانور کی نظر بد

اگر کسی جانور کو نظر بد لگ جائے تو اس کے علاج کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔
اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں اول و آخر درود شریف تین تین مرتبہ، سورۂ اخلاص اور سورہ الناس تین تین مرتبہ پڑھ کر جانور پر۔ اس کے دانہ گھاس اور نمک پر دم کر کے اسے کھلائے۔ تین دن کے عمل مسلسل سے جانور کی نظر بد دور ہو جائے گی۔

## آسیب زدہ کے لئے

یہ نقش آسیب زدہ کے واسطے مجرب اور مفید ہے کہ لکھ کر عورت کی چوٹی میں باندھے اور اگر بچے کو نظرِ بد ہو جائے تو یہ نقش معظم گلے میں ڈال دیں۔ وہ نقش یہ ہے۔



# آسیب زدہ کے لیے

اس نقش کو باوضولکھ کر بیمار کے گلے میں ڈالے خدا کے فضل وکرم سے آرام ہوجائے گا مجرب اور آزمودہ ہے۔

بحق جبرائیلؑ

بحق عزرائیلؑ

بحق میکائیلؑ

| لَآ | اِلٰهَ | اِلّااللّٰهُ | مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|
| اِلّا اِلٰهَ | ۱۲۸ | ۹۹ | ۳۲۲ | ۷۳ |
| ۶ | ۸۸ | ۵۷ | ۴۸ | ۱۲۳ |
| ۷۴ | ۱۳۸ | ۸ | ۶۱ | ۱۱ |

[illegible]

## آسیب زدہ کے لیے

اس فلیتہ کو لکھ کر سرسوں کے تیل میں کورے مٹی کے چراغ میں روشن کرے اور مریض اس کی روشنی کو دیکھتا رہے ختم ہونے کے بعد چراغ بحفاظت رکھے اور دوسرے روز اور تیسرے روز بھی اسی طرح عمل کرے اس کو روشن کرنے کا وقت بعد مغرب یا بعد عشاء ہے بالکل تنہائی میں چراغ روشن کرے۔




| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸ | ۳۱ | ۳۴ | ۲۱ |
| ۳۳ | ۲۲ | ۲۷ | ۳۲ |
| ۲۳ | ۳۶ | ۲۹ | ۲۶ |
| ۳۰ | ۲۵ | ۲۴ | ۳۵ |

## آسیب زدہ کے لیے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

عَلِيْقَا مَلِيْقَا طَلِيْقَا اَنْتَ تَعْلَمُ مَافِيْ قُلُوْبِهِمُ العجل العجل العجل اَلْوَحَا اَلْوَحَا اَلْوَحَا السَّاعَةُ اَلسَّاعَةُ اَلسَّاعَةُ نَمْرُوْدُ، هَامَانَ، فِرْعَوْنَ، شداد، ابو جهل مِنْ جُنُوْدِ اِبْلِيْسَ اَجْمَعُوْنَ بحق خاتم سُلَيْمَان بن دَاؤُ دعَلَيْهِ السَّلَام و ہرچہ

دُر بدن آسیب زدہ باشد بند کردہ مؤ کلان فلیتہ دریں چراغ بستہ بیارند وسوزانند خاکستر گردد دفع شود۔

اس فلیتہ کو کورے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر مغرب یا عشاء کے بعد روشن کیا جائے اور مریض اس کو دیکھتا رہے۔ تین یا پانچ یا سات روز برابر روشن کیا جائے انشاءاللہ مریض شفا پائے گا۔

## آسیب زدہ کے لیے

اس فلیتہ کو کورے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر روشن کیا جائے اور مریض اس کو دیکھتا رہے تین یا پانچ یا سات روز برابر کیا جائے۔



ہر قسم آسیب جن بھوت پریت خبیث و چڑیل در وجود آسیب زدہ فلاں بن فلاں مسطولہ شدہ باشد موکلان فلیتہ دریں چراغ بستہ بیارند و سوختہ و خاکستر گردد۔

## آسیب زدہ کے لیے

اس فلیتہ کو کورے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر مغرب یا عشاء کے بعد روشن کیا جائے اور مریض اس کو دیکھتا رہے۔ تین یا پانچ یا سات روز تک کیا جائے۔

نمرود نمرود

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابوجہل | ابوجہل | ابوجہل | نمرود |
| نمرود | نمرود | فرعون | فرعون |
| فرعون | شداد | شداد | شداد |
| علیقا | ملیقا | طلیقا | ابلیس |

ہرچہ آسیب در وجود ایں فلاں بنت فلاں خاکستر و سوختہ

علی گردد

## آسیب زدہ کے لیے

ان آیتوں کو لکھ کر مریض آسیب زدہ کے گلے میں ڈالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب کا اثر جاتا رہے گا۔

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ط

وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ۔ هُوَ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ۔ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ۔ هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ۔ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ؕ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ۔ ؕ

(سورۃ حشر ۵۹، آیت ۲۱ سے ۲۴)

قُلْ اُوْحِىَ اِلَىَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْآ اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا يَّهْدِىْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ ط وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا۔ وَاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا۔ وَّاَنَّهٗ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا۔ ؕ

(سورۃ جن ۷۲، آیت ۱ سے ۴)

## آسیب زدہ کے لئے

اس فلیتہ کو لکھ کر کچی گھانی کا کڑوا تیل لے کر کورے چراغ میں روشن کرے۔ آسیب زدہ چراغ کی روشنی کو برابر دیکھے جس وقت تک فلیتہ ختم نہ ہو۔ فلیتہ کو نیلا رنگ کا دھاگہ لپیٹ کر دیوے یعنی کچا سوت لپیٹے مغرب یا عشاء کے بعد روشن کرے ۷ یا ۹ روز تک مسلسل روشن کرے عبارت یہ لکھے۔

عَلِيْقًا مَلِيْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِىْ قُلُوْبِهِمْ مَلِيْقًا فِرْعَوْنَ هَامَانَ شَدَّادَ نَمْرُوْدَ عُوْدَادَ دَقْيَانُوْسَ جِيْجُوْنَ مِيْجُوْنَ لَعِيْنَ يَامَلْعُوْنَ نَافِىْ نَارِ جَهَنَّمَ دَفْعَ اُمُّ الصِّبْيَانِ الْخَنَّاسِ مِنْ جُنُوْدِ اِبْلِيْسَ۔

## دفع شیاطین وجن

اس نقش کو لکھ کر فلیتہ بنائے اور فلیتہ کے لپیٹنے میں کلھم بحق کے کونے کی طرف

سے شروع کرے اور اظہر کے کونے پر ختم کرے اور اظہر کی طرف سے ہی روشن کرے اور اظہر والے کونے پر سیاہی کا نشان ڈال دے اور یاد کر کے سیاہی والے نقطے کی طرف سے روشن کرے اور آخر دن تک اس کا خیال رکھے۔ فلیتہ کو روئی میں لپیٹ لے اور کورے چراغ میں تلوں کا تیل یا چنبیلی کا تیل ڈال کر فلیتہ کو روشن کرے اور مریض چراغ کی طرف دیکھتا رہے مغرب یا عشاء کے بعد روشن کرے تنہائی میں بیٹھ کر ۹ یا ۱۱ روز تک روشن کرے مریض دیکھتے وقت روشنی کا خیال رکھے کہ کس رنگ کی روشنی نظر آتی ہے اور کوئی تصویر بھی نظر آتی ہے یا نہیں اس کے بعد جب اصل روشنی نظر آنے لگے تو سمجھے کہ اب مریض کو صحت ہو رہی ہے پہلے روز چراغ ڈیڑھ گھنٹہ تک روشن رہے گا اس کے بعد ہر روز وقت گھٹے گا اور آخر دن کل دس یا پندرہ منٹ تک ہی روشن رہے گا۔ تو سمجھ لے کہ مریض ٹھیک ہو گیا ہے۔

وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

اَللّٰھُمَّ احرق الشیاطین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۳ | ۲ | ۱۶ |
| ۸ | ۱۰ | ۱۱ | ۵ |
| ۱۲ | ۶ | ۷ | ۹ |
| ۱ | ۱۵ | ۱۴ | ۴ |

## آسیب زدہ کے لیے

اس تعویذ کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالے بفضلِ تعالیٰ فائدہ کثیر ہوگا۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۸۲۲ | ۷۸۱۷ | ۷۸۲۴ |
| ۷۸۲۳ | ۷۸۲۱ | ۷۸۱۹ |
| ۷۸۱۸ | ۷۸۲۵ | ۷۸۲۰ |

## آسیب زدہ کے لیے

اس فلیتہ کو لکھ کر نیا ڈورا لپیٹے اور کوئلوں کی آگ پر رکھ کر آسیب زدہ کے نتھنوں میں دھواں دے اور مریض کا نام معہ اس کی ماں کے فلیتہ کی پشت پر لکھے۔

وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۳ | ہامان | ابلیس | فرعون |
| فرعون | ۱۱۳ | ہامان | ابلیس |
| ابلیس | فرعون | ۱۱۳ | ہامان |
| ہامان | ابلیس | فرعون | ۱۱۳ |
| ۱۱۳ وف الوحا | ہامان وف الوحا الوحا | ابلیس وف الساعة | فرعون عـــ العجل |

# آسیب زدہ کے لیے

اگر مُعَوَّذَتَیْنِ کا نقش آسیب زدہ کے گلے میں یا بازو پر باندھے تو انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۶۸۹ | ۳۶۹۲ | ۳۶۹۵ | ۳۶۸۲ |
| ۳۶۹۴ | ۳۶۸۳ | ۳۶۸۸ | ۳۶۹۳ |
| ۳۶۸۴ | ۳۶۹۷ | ۳۶۹۰ | ۳۶۸۷ |
| ۳۶۹۱ | ۳۶۸۶ | ۳۶۸۵ | ۳۶۹۶ |

بحق این نقش ہر قسم آسیب نظر بد و ہر
مرض در وجود ایں را دفع شود دفع شود دفع شود

## آسیب دور ہو

اس فلیتہ کو بنا کر ناک میں دھونی دے مجرب ہے۔

۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶

ابلیس۔ فرعون۔ سکراؤ۔ ہامان۔ حجان۔ کاو۔ نعم اللہ العظیم

۶ع ۱ ۶ع۱۱ ع۱۱۶ اع لدا ۲۱ ع ۱۰ ۲۱ ع ۱۲

## آسیب کو بھگانا

اس کو لکھ کر فلیتہ بنا کر ناک میں دھونی دے۔

۳۳ ۳۳ ۴۴۴ ۸۸ ۸۸ ۷۶ ۸ ۱۹۷ ۱۹۷
علیقًا ملیقًا طلیقًا انت تَعْلَمُ ما فی قلو بھم شدا دالعین
ابلیس لعین نمرود لعین فرعون لعین هامان لعین
هر علّت...... کہ شود بسوزد بحرمت سلیمان بن داوٗد علیہ السلام

## آسیب زدہ کے لئے

اس نقش کو لکھ فلیتہ بنا کر ناک میں دھونی دے مجرب ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو جائے گی۔

نقش یہ ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ابلیس | فرعون | ہامان | فرعون | ابلیس |
| فرعون | ہامان | فرعون | ابلیس | ہامان |
| ابلیس | فرعون | ہامان | فرعون | ابلیس |

## آسیب زدہ کے لئے

اس فلیتہ کو کورے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر مغرب یا عشاء کے بعد روشن کیا جائے اور مریض اس کو دیکھتا رہے تین یا پانچ یا سات روز تک کیا جائے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

ہر قسم کے آسیب، جن، بھوت پریت وخبیث وچڑیل در وجود فلاں بنتِ فلاں مسطولہ شدہ باشد موکلاں فلیتہ درایں چراغ بستہ بیارند بحق **علیقاملیقاطلیقاانت تعلم مافی قلوبھم** وسوختہ خاکستر گردد دفع شود۔

## آسیب زدہ کے لیے

اس نقش کو لکھ کر فلیتہ بنائے اور بعد نمازِ مغرب یا عشاء کے کورے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر روشن کر کے مریض کے سامنے رکھے پھر مریض اس کو برابر دیکھے۔ جب ختم ہو جائے تو چراغ کو بحفاظت رکھے۔ پھر دوسرے دن اسی طرح روشن کرے۔ غرض سات دن یا نو یا گیارہ دن۔ انشاءاللہ صحت ہو جائے گی۔

نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۱۴ | ۳۴۲۷ | ۳۴۲۴ | ۳۴۲۱ |
| ۳۴۲۵ | ۳۴۲۰ | ۳۴۱۵ | ۳۴۲۶ |
| ۳۴۱۹ | ۳۴۲۲ | ۳۴۲۹ | ۳۴۱۶ |
| ۳۴۲۸ | ۳۴۱۷ | ۳۴۱۸ | ۳۴۲۳ |

## آسیب زدہ کے لئے

اس فلیتہ کو لکھ کر کالے کپڑے میں لپیٹ کر دھونی دیں۔ آسیب زدہ کے لئے مجرب ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| فرعون | فرعون | فرعون | نمرود |
| نمرود | نمرود | ہامان | ہامان |
| ہامان | شدّاد | شدّاد | شدّاد |
| علیقا | طلیقا | ملیقا | ابلیس |

**بحق علیقا ملیقا طلیقا انت تعلم مافی قلوبھم بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام ہر قسم آسیب سوختہ خاکستر گردد دفع شود**

## نظر بد کے لیے

جس بچے کو نظر لگ جائے یا ضد کرتا ہو یا سوتے میں ڈرتا ہو تو سورۃ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَق ۔ پوری اور سورۃ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاس پوری سورت تین دفعہ پڑھ کر اس پر دم کرے اور یہ آیات اور دعا لے کر تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈالے وہ آیات اور دعا یہ ہیں۔

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ

وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطَانٍ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ۔(سورة رحمٰن،۵۵ آیت۔۳۳ سے ۳۵)

اَعُوْذُ بِکَلِمٰتِ اللّٰہِ التَّآمَاتِ مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْطٰنٍ وَّھَامَّۃٍ وَّعَیْنٍ لَامَّۃٍ ۔

## نظر بد کے لیے

جس کسی کو نظر لگ جائے اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے۔ نقش معظم یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴۵۹ | ۴۴۷۲ | ۴۴۶۹ | ۴۴۶۶ |
| ۴۴۷۰ | ۴۴۶۵ | ۴۴۶۰ | ۴۴۷۱ |
| ۴۴۶۴ | ۴۴۶۷ | ۴۴۷۴ | ۴۴۶۱ |
| ۴۴۷۳ | ۴۴۶۲ | ۴۴۶۳ | ۴۴۶۸ |

## نظر بد کے لیے

جس شخص کو نظر لگ گئی ہو ان حروف کو لکھ کر تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے یہ وہ ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اثر جاتا رہے گا۔

ما ما ما ۲ ۲ ۲ حم حم حم ر لا د ع ع

## نظر بد کے لیے

جس کسی کو نظر لگی ہو تو اس کو چاہیے کہ اس تعویذ کو لکھ کر موم جامہ کر کے مرد یا بچہ اپنے دائیں بازو پر باندھے اور عورت اور لڑکی اپنے بائیں بازو پر باندھے۔ اس تعویذ کو گلے میں بھی ڈالا جاسکتا ہے۔

وہ نقشِ مکرم یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۹۹ے | ۹۱۲ے | ۹۰۹ے | ۹۰۶ے |
| ۹۱۰ے | ۹۰۵ے | ۹۰۰ے | ۹۱۱ے |
| ۹۰۴ے | ۹۰۷ے | ۹۱۴ے | ۹۰۱ے |
| ۹۱۳ے | ۹۰۲ے | ۹۰۳ے | ۹۰۸ے |

## نظر بد کے لئے

جس کسی کو نظر بد لگ گئی ہو۔ تو اس مریض پر ان آیات شریف کو پانچ بار یا سات بار پڑھ کر دم کرے انشاءاللہ نظر بد کا اثر جاتا رہے گا۔ وہ آیات مبارکہ یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط لَخَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَكْبَرُ مِنْ خَلْقِ النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ۔

(سورۃ مومنون ۴۰ آیت ۵۷)

فَارْجِعِ الْبَصَرَ هَلْ تَرٰى مِنْ فُطُوْرٍ۔ ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ كَرَّتَيْنِ يَنْقَلِبْ اِلَيْكَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّهُوَ حَسِيْرٌ۔

(سورۃ ملک ۶۷ آیت ۳ سے ۴)

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ۔ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ط

(سورۃ قلم ۶۸ آیت ۵۱ سے ۵۲)

## نظر بد کے لیے

جس کسی کو بد نظر لگ گئی ہو اور مریض کی حالت زیادہ خراب ہو گئی ہو تو اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں باندھے اور اسی نقش کو دوبارہ لکھ کر فلیتہ بنا کر مغرب

کے بعد گائے کے گھی میں مریض کے سرہانے روشن کرے۔ اور جب تک فلیتہ جلتا رہے مریض چارپائی پر لیٹا رہے۔ فلیتہ روشن کرنے کا عمل تین روز برابر کرلے اور پھر اس چراغ کو تین دن کے بعد کسی جگہ زمین میں دفن کردے۔

انشاءاللہ تعالیٰ بدنظر کا اثر جاتا رہے گا اور مریض شفایاب ہوگا۔

وہ نقشِ مکرم یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۶۳۹ | ۱۶۶۴۲ | ۱۶۶۴۵ | ۱۶۶۳۲ |
| ۱۶۶۴۴ | ۱۶۶۳۳ | ۱۶۶۳۸ | ۱۶۶۴۳ |
| ۱۶۶۳۴ | ۱۶۶۴۷ | ۱۶۶۴۰ | ۱۶۶۳۷ |
| ۱۶۶۴۱ | ۱۶۶۳۶ | ۱۶۶۳۵ | ۱۶۶۴۶ |

## بدنظر کیلئے

جس کسی آدمی یا جانور کو بدنظر لگ گئی ہو اس پر اس دعا کو پڑھ کر پانچ یا تین بار دم کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ نظرِ بد کا اثر جاتا رہے گا۔ اور آدمی یا جانور تکلیف سے چھٹکارا پائے گا۔ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ ط بِسْمِ اللّٰهِ عَظِيْمُ الشَّانِ شَدِيْدُ الْبُرْهَانِ مَاشَآءَ اللّٰهُ كَانَ حَبْسَ حَابِس" مِّنْ حَجَرٍيَّابِسٍ وَّشِهَابٍ قَابِسٍ اَللّٰهُمَّ اِنِّى رَدَدْتُ عَيْنَ الْعَآئِنِ عَلَيْهِ وَعَلٰى اَحَبِّ النَّاسِ اِلَيْهِ فِىْ كَبِدِهٖ وَكُلْيَتِهٖ لَهُمْ دَقِيْق" وَّعَظْم" فِيْهَالَهٗ يَلِيْق" فَارْجِعِ الْبَصَرَهَلْ تَرٰى مِنْ فُطُوْرٍثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ كَرَّتَيْنِ يَنْقَلِبْ اِلَيْكَ الْبَصَرُ خَاسِئًاوَّهُوَ حَسِيْر" ط

## بدنظر کے لیے

جس کسی کو بدنظر لگ گئی ہو خواہ مرد ہو، عورت ہو یا بچہ ایسی حالت میں نو تار کچلے نیلے

سورت کے لے کر اتنے بڑے کہ مریض کے گلے میں آ جائے، ان پر چھ گرہیں لگائیں اس طرح کہ ہر گرہ پر سات بار درود شریف اور تین بار سورۂ اخلاص یعنی قُلْ هُوَ اللّٰهُ شریف پوری پڑھ کر ہر گرہ پر دم کرتا جائے اور یہ گنڈا پھر مریض کے گلے میں ڈالدے اور اگر جانور کو بدنظر لگ گئی ہو تو سیاہ اون لے کر جو اتنا بڑا لیا جائے کہ جانور کے گلے میں آ جائے۔ اس اون کے بھی نوتار لئے جائیں گے۔ اور ان پر بھی چھ گرہیں لگائی جائیں گی۔ اور ہر گرہ پر سات بار درود شریف اور تین بار سورہ اخلاص یعنی قُلْ ھُوَ اللّٰہُ شریف پوری پڑھ کر دم کیا جائے گا اور اس گنڈے کو اس جانور کے گلے میں ڈال دیا جائے گا جس کو بدنظری ہو گئی ہے۔

## بدنظر کے لئے

جس بڑے بچے کو بدنظر لگ گئی ہو تو اس کو چاہیے کہ ان آیات کو لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دے یا بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ بدنظر کا اثر جاتا رہے گا۔

وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ ط اَعُوْذُ بِكَلِمٰتِ اللّٰهِ التَّآمَّةِ مِنْ شَرِ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّهَآمَّةٍ وَّعَيْنٍ لَآمَّةٍ تَحَصَّنْتُ بِحِصْنِ اَلْفَ اَلْفَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّابِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

## بدنظر کے لئے

جس کسی کو بدنظر لگ گئی ہو تو اس کے لئے ضروری ہے کہ مغرب یا عشاء کے بعد مریض کو چارپائی پر لٹا کر اس کے داہنے کان میں اس آیتِ مبارکہ کو اکیس بار پڑھ کر دم کرے (ایک مرتبہ بسم اللہ شریف کے ساتھ اور بیس مرتبہ بغیر بسم اللہ کے پڑھے کل تعداد اس کی اکیس مرتبہ) اور اس کے بعد کروٹ بدلوا کر مریض کے بائیں کان میں چاروں قُل

دو، دو مرتبہ پڑھتا جائے اور مریض کے کان میں دم کرتا جائے۔ یعنی قُلْ یٰٓاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ ۔ قُلْ ھُوَ اللّٰهُ اَحَد"۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاس چاروں سورتیں پوری پوری یعنی ایک سورۃ دو مرتبہ پڑھی جائے اور مریض کے کان میں دم کر دیا جائے اس طرح چاروں سورتوں کو دم کیا جائے اس کو تین روز تک وقتِ مقررہ پر برابر کیا جائے۔ انشاء اللہ نظر بد جاتا رہے گا۔

آیت مبارکہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ عَبَثًا وَّاَنَّکُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ۔ فَتَعٰلَی اللّٰهُ الْمَلِکُ الْحَقُّ ج لَآ اِلٰهَ اِلَّا ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ ۔ وَمَنْ یَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰھًا اٰخَرَ لا لَا بُرْھَانَ لَهٗ بِهٖ لا فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ اِنَّهٗ لَا یُفْلِحُ الْکٰفِرُوْنَ۔ وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ۔

(سورۃ مومنون ۲۳، آیت ۱۱۵ سے ۱۱۸)

جو داہنے کان میں پر اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کی جائیں گی۔

## آسیب کے لئے

جس شخص پر آسیب، دیو، جن، پری وغیرہ کا اثر ہو اس کو چاہیے کہ اس فلیتہ کو عشاء کی نماز کے بعد لکھ کر جب کہ لوگوں کی آمد و رفت کم ہو جائے تنہائی میں اس چراغ کو سرسوں کا تیل ڈال کر روشن کرے اور مریض اس کو دیکھتا رہے۔ اسی طرح اس فلیتہ کو تین دن یا پانچ دن عمل کرتا رہے۔ جب فلیتہ روشن ہو کر ختم ہو جائے تو بحفاظت اٹھا کر رکھ دیا جائے۔ اور جب تیل کم ہو جائے تو اسی تیل میں اور نیا تیل ڈال دیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ مریض رو بصحت ہو گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

سوختم دریں فلیته دیونیاں وپریاں وجنیاں وجو گیاں و گفتاراں و سحر جادووهر آسیب که دروجود فلاں بن فلاں راآزاد میدهد آن رابند کرده دریں فلیته وچراغ بیارد وخاکستر کند بحق علیقاملیقاطلیقا

انت تعلم ما فی قلوبهم

علیقا شداد،فرعون

قارون، ابلیس

جمهاهرو جمهاروں

## آسیب زدہ کے لئے

مریض کا تین روز کا پہنا ہوا کپڑا لے کر لمبائی میں ناپ لے اس کے بعد یہ عزیمت تین مرتبہ پڑھ کر کپڑے پر دم کرے پھر اس کپڑے کو چہرے وسینہ بلکہ پیشانی کے سرے سے لے کر ناف دونوں جانب ملے پھر اس کپڑے کو ناپ لے اگر ایک انگل کم ہو دیو کا اثر ہے اور دو انگل کم ہو پری اور تین انگل ہو سحر ہے اور چار ہو تو نظر بد ہے اللہ تعالیٰ امان بخشے اور اگر کپڑا اپنے حال پر رہے کم نہ ہوا ہو تو مرض ہے پھر ڈاکٹر سے علاج کرائے۔ عزیمت یہ ہے۔ می خوانم بر جامہ فلاں بن فلاں جہت آنکہ سبب آزار فلاں بن فلاں بریں جامہ ظاہر گرددوقربة اِلَی اللّٰہِ بسم اللّٰه الرحمن الرحیم لا اله الا اللّٰه وحده لاشریک لـه الـه واحـداحـداصمداوترابا قیالم یتخذ صاحبة ولاولداولم یکن له من

الذل و کبرہ تکبیرالم یلدولم یولد ولم یکن لہ کفوااحد۔

## آسیب زدہ کے لیے

ان حروف کو مریض کے ہاتھ پر سیاہی سے لکھے اور اس سے کہے کہ اپنے ہاتھ پر نظر جماؤ اگر آسیب ہوگا بفرمانِ الٰہی حروف سرخ نظر آئیں گے اور اگر آسیب نہ ہوگا بدستور سیاہ نظر آئیں گے۔ حروف یہ ہیں۔ س، ص، ط، د، ی، م، سی۔ مجرب ہے۔

## آسیب زدہ کے لئے

مٹی کی کوری پیالی پر اس طلسم کو لکھ کر مریض پر سے سات مرتبہ اتار کر کوئلے کی آگ پر رکھ کر سرخ کریں بعد سرد ہونے کے دیکھیں اگر حروف غائب ہو جائیں تو آسیب، ودیو خبیث ہے اور اگر سفید ہوں جادو ہے اور سرخ ہوں چڑیل اور سیاہ رہیں تو مرض ہے۔

۱۱۲۲۵۴و ح ۵۴۷۳۱۱

## حفاظت آسیب

حضرت مولی المسلمین علی کرم اللہ وجہہ سے منقول ہے کہ جو اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے سیدھے بازو پر باندھے آسیب وبلا سے محفوظ رہے گا مرد ٹوپی میں اور دفع آسیب کیلئے عورت چوٹی میں باندھے اور تسخیر حاکم کیلئے عمامہ کے بیچ میں باندھے مجرب ہے بفضل خدائے تعالٰی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۶۸۱۷ | ۵۶۸۲۰ | ۵۶۸۲۴ | ۵۶۸۱۰ |
| ۵۶۸۲۳ | ۵۶۸۱۱ | ۵۶۸۱۶ | ۵۶۸۲۱ |
| ۵۶۸۱۲ | ۵۶۸۲۶ | ۵۶۸۱۸ | ۵۶۸۱۵ |
| ۵۶۸۱۹ | ۵۶۸۱۴ | ۵۶۸۱۳ | ۵۶۸۲۵ |

# دفع آسیب

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ ۔(سورۃ ص ۳۸، آیت ۳۴) جس شخص پر آسیب کا خلل ہو اس کے کان میں سات بار یہ آیت پڑھے خدا چاہے دفع ہو۔

# فلیتہ آسیب زدہ

بفضل خدا مجرب ہے اس میں سورۂ مزمل شریف وغیرہ کا نقش ہے اور حضرت سلطان مسعود قدس سرہ کی جانب منسوب ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلہٖ سوختم دیواں و پریاں جناں و جنیاں بھوتان و بھتنیاں چڑیلاں و کفتاران وسحر و جادو و ہر چہ جانب داراندام فلاں بن فلاں سخت شدہ باشد الٰہی دریں فلیتہ آرد بسوز دخاکستر د گرد ان بحق علیقاً ملیقاً انت تعلم مافی قلوبہم حقیقتاً تپ و تپ ولرزہ دردسر و درد نیم سر آنچہ دراندام ہذا باشد بحق یابدوح یابدوح یابدوح العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ ۔

(نوٹ) یہ عمل بارہا تجربہ کیا گیا بہت مفید ثابت ہوا۔

بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم ؕ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۹۸۶۶۴ | ۱۶۹۸۶۶۸ | ۱۶۹۸۶۷۱ | ۱۶۹۸۶۵۷ |
| ۱۶۹۸۶۷۰ | ۱۶۹۸۶۵۸ | ۱۶۹۸۶۶۳ | ۱۶۹۸۶۶۹ |
| ۱۶۹۸۶۵۹ | ۱۶۹۸۶۷۳ | ۱۶۹۸۶۶۶ | ۱۶۹۸۶۶۲ |
| ۱۶۹۸۶۶۷ | ۱۶۹۸۶۶۱ | ۱۶۹۸۶۶۰ | ۱۶۹۸۶۷۲ |

پشت پر یہ نقش رہے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## ردسحر و آسیب اور شفائے جمیع امراض کیلئے

## آزمودہ ہے اور مجنون کیلئے مفید ہے

نقش چہار قل، بیری کے سات پتے ثابت لے کر دو صاف پتھروں کو خوب دھو کر باریک پیس لیں یا پھر سل بٹے پر ایک کٹورے میں پانی ڈال کر کسی قلم یا پاک چیز سے جنبش دیں کہ مل جائے۔ اور جنبش دیتے وقت الحمد شریف، آیۃ الکرسی، ایک بار چاروں قل تین تین بار اوّل آخر درود شریف پڑھ کر دم کریں۔ ان کے پڑھنے تک جنبش برابر جاری رہے پھر اس میں تین گھونٹ مریض کو یا جس پر احتمال سحر ہو پلائیں اور باقی ایک گھڑے پانی میں ڈال دیں جسے نہانا منظور ہو پھر علیحدہ پانی سے استنجا کرے اور مکان کے گوشے میں گڑھا کھود کر اس پانی سے غسل کرے پانی گڑھے سے باہر نہ ہو پھر گڑھا بند کر دیں تین روز متواتر یہ عمل کریں اور پہلی مرتبہ میں اگر فائدہ نہ ہو تو دوبارہ سہ بارہ کریں کیسا ہی سحر ہو گا دفع ہو گا اور

آسیب و مرض سے نجات ملے گی یہ نقش پہلے سے لکھ کر بیری والے پانی میں ملا دیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۷۰۱ | ۴۷۰۴ | ۴۷۰۷ | ۴۶۹۴ |
| ۴۷۰۶ | ۴۶۹۵ | ۴۷۰۰ | ۴۷۰۵ |
| ۴۶۹۶ | ۴۷۰۹ | ۴۷۰۲ | ۴۶۹۹ |
| ۴۷۰۳ | ۴۶۹۸ | ۴۶۹۷ | ۴۷۰۸ |

## دفع سحر

قولہ تعالیٰ وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّيٰطِيْنُ عَلٰى مُلْكِ سُلَيْمٰنَ وَمَا كَفَرَ سُلَيْمٰنُ وَلٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا يُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ وَمَآ اُنْزِلَ عَلَى الْمَلَكَيْنِ بِبَابِلَ هَارُوْتَ وَمَارُوْتَ ؕ وَمَا يُعَلِّمٰنِ مِنْ اَحَدٍ حَتّٰى يَقُوْلَآ اِنَّمَا نَحْنُ فِتْنَةٌ فَلَا تَكْفُرْ ؕ فَيَتَعَلَّمُوْنَ مِنْهُمَا مَا يُفَرِّقُوْنَ بِهٖ بَيْنَ الْمَرْءِ وَزَوْجِهٖ ؕ وَمَا هُمْ بِضَآرِّيْنَ بِهٖ مِنْ اَحَدٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ وَيَتَعَلَّمُوْنَ مَا يَضُرُّهُمْ وَلَا يَنْفَعُهُمْ ؕ وَلَقَدْ عَلِمُوْا لَمَنِ اشْتَرٰهُ مَا لَهٗ فِى الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ ؕ وَلَبِئْسَ مَا شَرَوْا بِهٖٓ اَنْفُسَهُمْ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ۔

(سورۃ بقرہ ۲، آیت ۱۰۲ سے ۱۰۳)

اس آیت کریمہ کو تانبے کی پلیٹ پر لکھ کر لوبان کی دھونی دے کر دھو کر سحر زدہ کو پلائیں صحت ہوگی اور اسی پلیٹ میں کھانا بھی کھائیں سحر کا اثر نہ ہوگا اور زخم چشم کے لئے بھی یہ مفید ہے اور کندہ کرالیں تو زیادہ آسان و بہتر ہے۔

## اسمائے الٰہی سے آسیب کا علاج

آسیب دیو پری جن اور جو کچھ بھی اثر ہو اس کے دفعیہ کے لیے تجربہ شدہ آسان عمل، دھاگہ سرخ موافق قد مریض لے کر گنڈہ بنائے اور تین گرہ لگائے ہر گرہ پر یہ عزیمت ایک

بار پڑھ کر دم کر کے گرہ لگا تا جائے عزیمت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ ط اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ط

پھر بوقت شام ایک محفوظ جگہ کو صاف کر کے گنڈہ کو مریض اگر مرد ہے تو اس کی دستار یا ٹوپی میں پیچھے کی طرف لپیٹے اور اگر عورت ہے تو سر کی چوٹی میں لپیٹ دے اور صاف کی ہوئی زمین پر مریض کو بٹھائے اس کے سامنے ایک مٹی کا برتن کورا جس پر پانی نہ پہنچا ہو خواہ ہانڈی ہو ٹھلیا رکھے اور اس کے اوپر ایک چراغ مٹی کا بالکل نیا رکھے اور فلیتہ پر نئی روئی لپیٹ کر روغن کنجد یعنی تل کا تیل ڈال کر فلیتہ روشن کرے اور مریض اس کی روشنی کی طرف دیکھتا رہے لیکن اس عمل سے قبل یہ حصار پڑھ کر مریض پر دم کرے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَالشَّمْسُ وَالْقَمَرُ وَالنُّجُوْمُ مُسَخَّرَاتٍ بِاَمْرِهٖ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ



تَبَارَکَ اللّٰہُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ ط ہر کس کہ در وجود کہ در اندام وآنچہ در شکم وآنچہ در گوش و بینی و چشم نام مریض فلاں بن فلاں ماں کا نام (اور عورت ہو تو فلاں بنت فلاں کہے) سایہ سخت شدہ است یا بنظر سخت شدہ است آمدہ۔

زود بسوز و بسوز و بسوز و بحق سلیمان بن داؤد علیہما السلام و بِحَقِّ اَھْیًا اَشْرَاھِیًا وَبِحَقِّ عَلِیْقًا مَلِیْقًا طَلِیْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَافِیْ قُلُوْبِھِمْ وَبِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَبِحَقِّ یَامُؤْمِنُ یَامُھَیْمِنُ ط پڑھ کر مریض پر دم کرے پھر فلیتہ روشن کرے اور مریض سے کہو کہ اس روشنی کو بغور دیکھے پس جو آسیب ہوگا مریض کے سر پر حاضر ہوگا یا اس کے سامنے آکر جل جائے گا اس فلیتہ کو سیدھی طرف سے لپیٹا جائے اور الٹی طرف سے جلایا جائے۔

## نقش دفع جن وآسیب

یہ نقش معظم چاندی کے پتر پر کندہ کر کے مریض اپنے پاس رکھے اور اسی کا پانی دھو کر پئے۔ یا کسی بھی مریض کو پلایا جائے انشاء اللہ تعالیٰ فی الفور شفا پائے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بحق یامیکائیلؑ | بسم اللّٰہ الرحمٰن الرّحیم | | | بحق یاجبرائیلؑ |
| ورحمة للمؤمنين ولا يزيد الظالمين الا خسارًا | ل ہ | اع | ش ن | لا اله الا الله محمد رسول الله |
| | ان | دہ | ال | |
| | ط ا | ال | ک ہ | |
| بحق یاعزرائیلؑ | [illegible] | | | بحق یااسرافیلؑ |

## دریافت مرض سحر یا آسیب

۳ عدد مٹی کے پلیٹ یعنی سکوری پر ۳ نقش لکھ کرے مرتبہ مریض پر سے اتار۔لے پھر آگ میں رکھ کر خوب روشن کرے جب آگ میں تپ جائے تو دیکھے اگر حروف سفید ہو جائیں تو جادو ہے سرخ ہو جائیں تو چڑیل وغیرہ اور غائب ہو جائیں تو جن وغیرہ تصور کرے۔ سیاہ رہیں تو مرض بدنی ہے اور تینوں مختلف رہیں تو نظر بد نقش یہ ہے۔

۱۱ ۵۸۲ع۹ح۱۱۱ ۲۴

## حفاظت جان اور مال

اگر کوئی کسی ویرانے میں یا کسی جگہ رہتا ہو جہاں چوروں، ڈاکوؤں اور لیٹروں سے جان و مال کو نقصان پہنچنے کا خدشہ لاحق ہو تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے گھر کے تمام افراد باہم مل کر چاند کی ستائیسویں تاریخ ہر ماہ کو بعد نماز عشاء بیس رکعت نماز نفل دو دو کر کے اس طرح ادا کریں کہ ہر رکعت میں سورۂ اخلاص تین تین مرتبہ پڑھیں اور سلام پھیرنے کے بعد اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگیں کہ وہ مالک الملک انہیں اپنی حفظ وامان میں رکھے۔ انشاءاللہ اس عمل کی بدولت پورا مہینہ وہ ہر آفات و بلیات سے مامون رہیں گے۔

## قبر کی سختی سے نجات

بمطابق فرمان رسول اللہ ﷺ جو شخص مرض الموت میں سورۂ اخلاص کثرت سے پڑھے گا وہ قبر کے فتنوں سے محفوظ و مامون رہے گا اور قیامت کے دن فرشتے اس کو اپنی ہتھیلیوں پر اٹھائیں گے یہاں تک کہ اس کو پل صراط پار کروا کر جنت میں لے جائیں گے۔

## مُردوں کی بخشش

جو شخص اپنے مردہ والدین اور عزیز واقارب کی بخشش کا طالب ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل اختیار کرے۔

اس مقصد کے لئے سورۂ اخلاص کو گیارہ مرتبہ بمعہ اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی مداومت سے اللہ تعالیٰ ان مردوں کے احد پہاڑ مانند گناہ بھی معاف فرمادیں گے اور اس کا اجر بعد از مرنے کے اسے بھی بے حد عنایت فرمادیں گے۔

## مفلسی سے نجات

جو شخص سورۂ اخلاص کا ورد انتہائی کثرت سے باوضو حالت میں اٹھتے بیٹھتے کرتا رہے گا انشاء اللہ تعالیٰ وہ مفلسی سے ہمیشہ کے لئے نجات پا کر رزق اور دولت کی فراوانی میں کھیلے گا۔

## ہر برائی سے نجات

جو شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ وہ ہر برائی سے نجات میں رہے تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر جمعہ کو بعد از نماز جمعہ سورۂ اخلاص، سورہ فلق اور سورہ ناس بمعہ اول وآخر درود شریف نیتجتاً سات سات مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ انشاء اللہ اس عمل سے ایک جمعہ سے دوسرے جمعہ تک وہ جملہ برائیوں اور ان کے شر سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## چور پکڑنا

اگر کسی کا مال چوری ہوگیا ہو اور چور کا پتہ نہ چلتا ہو تو اس کو چاہیے کہ شنگرف اتنی مقدار میں لے کہ ران پر ملنے کے بعد باقی نہ بچے اور اس شنگرف کو پانی میں بھگونے کے بعد اس پر

دس مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کرے اور اسے اپنی ران پر ملے۔ اس کے بعد استرا لے اور اس پر چالیس مرتبہ ان اسماء کو پڑھ کر دم کرے اور استرے سے اپنی ران کے بال مونڈھے۔ جب ایسا کرے گا تو چور کے سر کے بال خود بخود منڈھ جائیں گے۔ یہ عمل مشتبہ لوگوں کو سامنے بٹھا کر کیا جائے۔ اسما مبارک یہ ہیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔ علیقا ملیقا تلیقا نلیقا بحق لاالہ الا اللہ محمد الرسول اللہ۔

## گناہ کی بخشش

جس شخص کے اعمال بہت سیاہ ہوں اور گناہوں کی کثرت کی وجہ سے وہ تکلیف میں مبتلا ہو تو ایسے میں ان گناہوں کی بخشش کے لئے ذیل کا عمل اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے پاک صاف ہو کر وضو کر کے ہر جمعرات کے دن آٹھ رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد نو مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اور بعد نماز از اللہ کے حضور اپنے تمام سابقہ گناہوں کی گڑگڑا کر دعا مانگے۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے اسے گناہوں سے نجات دیں گے اور آئندہ کے لئے توفیق بخشیں گے کہ وہ ان گناہوں اور برائیوں سے ہمیشہ کے لئے بچتا رہے اور نیکی کے کاموں میں مصروف رہے۔

## گھر میں خیر و برکت ہو

جو شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کے گھر میں خیر و برکت ہو اور وہ ہر طرح کے شر سے محفوظ رہے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز فجر سورۂ اخلاص ایک سو مرتبہ پڑھنے کا اپنا معمول بنا لے۔ انشاء اللہ اس عمل سے گھر میں خیر و برکت ہوگی۔ ہر شر سے گھر والے محفوظ و مامون رہیں گے۔

# زنا چھڑانے کا عمل

جو شخص زنا جیسی بدعادت میں مبتلا ہو اور باوجود ہر طرح کی کوشش بسیار کے وہ اس امر سے باز نہ آتا ہو اس کی عادت پختہ ہو چکی ہو تو ایسے میں اس کی بیوی یا والدین میں سے کوئی ذیل کا عمل کریں جو اس مقصد کے لئے بے حد نافع ہے۔

اس کے لئے قمری مہینے کی پہلی شب جمعرات، جمعہ اور پیر کو یہ عمل شروع کریں اور نوے دن تک ہر ہفتہ میں تین دن عمل جاری رکھیں۔

تھوڑی سی شیرینی لے کر اپنے پاس رکھیں اور سورہ ہائے ذیل پڑھ کر اس پر دم کریں جب زانی صبح کو غسل سے پاک صاف ہو جائے تو اس کو یہ شیرینی کسی نہ کسی طرح کھلا دیں انشاء اللہ رفتہ رفتہ اس کی یہ عادت ختم ہو جائے گی اور وہ اپنی بری عادت سے متنفر ہو کر ہمیشہ کے لئے تائب ہو جائے گا اور کسی بھی قسم کی رکاوٹ کو خاطر میں نہیں لائے گا۔ سورۂ مبارکہ یہ ہیں۔

۱۔ الحمد شریف۔۔۔۔ اکتالیس مرتبہ۔
۲۔ سورۂ اخلاص۔۔۔۔ اکتالیس مرتبہ۔
۳۔ سورہ جمعہ۔۔۔۔ تین بار۔
۴۔ سورہ رحمٰن۔۔۔۔ تین بار۔
۵۔ سورۂ مزمل۔۔۔۔ تین بار۔
۶۔ اول و آخر درود شفاء۔۔۔۔ اکتالیس اکتالیس بار۔

# قید سے رہائی

جو شخص ناحق قید میں ہو اور رہائی کی کوئی تدبیر نظر نہ آ رہی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ایک ہزار مرتبہ سورۂ اخلاص اول وآخر درود پاک اکتالیس اکتالیس مرتبہ پڑھ کر جلد رہائی کے لئے اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے تو انشاء اللہ بہت جلد رہائی نصیب ہو۔ یہ عمل چالیس یوم تک جاری رکھنا چاہیے۔

## آفات وبلیات سے حفاظت

جوکوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ وہ ہمیشہ آفات وبلیات سے محفوظ و مامون رہے تو وہ ذیل کا عمل کرے۔

اس مقصد کے لئے صفر کے مہینے میں پہلی تاریخ کو نماز عشاء کے بعد چار رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ کافرون پندرہ مرتبہ۔ دوسری رکعت میں سورہ اخلاص پندرہ مرتبہ۔ تیسری رکعت میں سورۂ فلق پندرہ مرتبہ۔ چوتھی رکعت میں سورۂ ناس پندرہ مرتبہ پڑھے پھر سلام پھیرنے کے بعد ایک سو گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور حصول مقصود کے لئے دعا مانگے۔ بفضل باری تعالیٰ ہر قسم کی آفات وبلیات سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## آدائیگی قرض

جوکوئی بہت زیادہ قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا اور اس کے ادا کرنے کی سکت نہ رکھتا ہو قرض خواہ بہت زیادہ تنگ اور پریشان کرتے ہوں تو وہ ذیل کا عمل کرے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء روزانہ دو رکعت نماز نفل اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سات سات مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے بعد از سلام گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر ایک ہزار مرتبہ یہ دعا مانگے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ غَلَبَةِ الدُّیُوْنِ اس کے بعد گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ انشاءاللہ بہت جلد قرض کی ادائیگی کے اسباب غیب سے پیدا

ہو جائیں گے جب تک قرض سے مکمل فارغ نہ ہو جائے اس عمل کو روزانہ بلا ناغہ جاری رکھے۔

## جوئے بازی سے نجات

جو شخص جوئے بازی جیسی بدعادت میں مبتلا ہو اور سمجھانے بجھانے کے باوجود اس عمل سے باز نہ آتا ہو تو اس مقصد کے لئے ذیل کا عمل بے حد اکسیر ہے۔

اس مقصد کے تحت اس کا کوئی عزیز یا والدین میں سے کوئی ایک فرد باوضو حالت میں شب جمعرات، جمعہ اور پیر کو قبلہ رخ بیٹھ کر بعد نماز عشاء قدرے مٹھائی یا پانی اپنے پاس رکھ کر ذیل کی سورہ ہائے مبارکہ پڑھے اور اس پر دم کر کے اپنے پاس رکھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے پھر جوئے باز جب صبح کو پاک صاف ہو جائے تو کسی نہ کسی طریقے سے وہ مٹھائی یا پانی اسے پلا دیں یا کھلا دیں۔

یہ عمل نوے دن تک ہر ہفتہ میں تین دن لازماً کریں۔ اس عمل کی بدولت جوئے بازی کی لعنت سے وہ ہمیشہ کے لئے دور ہو جائے گا اور پھر کبھی بھی اس طرف رجوع نہ کرے گا۔

سورۂ مبارکہ یہ ہیں۔

۱۔ الحمد شریف۔۔۔۔ اکتالیس مرتبہ۔

۲۔ سورۂ اخلاص۔۔۔۔ اکتالیس مرتبہ۔

۳۔ سورہ جمعہ۔۔۔۔ تین بار۔

۴۔ سورہ رحمٰن۔۔۔۔ تین بار۔

۵۔ سورۂ مزمل۔۔۔۔ تین بار۔

۶۔ اول و آخر درود شفاء۔۔۔۔ گیارہ گیارہ مرتبہ۔

## ہر شے کی حفاظت

اس مقصد کے لئے گیارہ مرتبہ آیت الکرسی، گیارہ مرتبہ سورۂ فاتحہ اور گیارہ مرتبہ سورہ

اخلاص پڑھ کر حفاظت کے لئے مقصود شے پر دم کریں۔ بفضل تعالیٰ وہ شے ہر طرح حفاظت میں رہے گی۔

## سفر میں حفاظت

ارشاد رسول اللہ ﷺ ہے کہ جو شخص سفر کرتے وقت ذیل کا عمل کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کا نگہبان ہوگا۔ جب تک وہ بخیریت سفر سے واپس نہ آ جائے۔

اس مقصد کے لئے اپنے گھر کے دروازے کو دونوں بازو سے پکڑ کر گیارہ بار سورہ اخلاص پڑھ کر پھونک چاروں طرف لگائے۔

## موذی جانوروں سے حفاظت

جنگل یا کسی ایسے علاقے میں جہاں درندے اور موذی جانور بکثرت ہوں اور ان کے حملے کا ڈر رہتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اس علاقے سے گزرتے ہوئے باوضو حالت میں سورۂ اخلاص کثرت سے ورد کیا کریں۔ اس کے علاوہ ہر نماز کے بعد اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ۔ سورۂ اخلاص اکیس مرتبہ یـا صـمـد ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالیں۔ بفضل تعالیٰ زندگی بھر کوئی بھی موذی جانور یا درندہ حملہ آور نہیں ہوگا۔

## گرفتاری سے بچاؤ

اگر کسی کو کسی بھی ناجائز وجہ سے پولیس یا حکام کی طرف سے گرفتاری کا ڈر ہو تو اس سے بچاؤ کے لئے ذیل کا عمل بہترین ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز فجر یا بعد از نماز تہجد (جو سب سے بہترین وقت ہے) باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر ایک سو مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اس کے بعد سر سجدہ میں رکھ کر ایک سو پندرہ مرتبہ الصمد پڑھے اور پھر سجدہ سے سر اٹھا کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ اس عمل کی روزانہ

مداومت سے انشاءاللہ وہ گرفتاری سے محفوظ رہے گا۔

## مقدمہ میں کامیابی

اگر کوئی جھوٹے مقدمہ میں ملوث ہو گیا ہو اور اس سے نجات کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بروز یکشنبہ بعد از تازہ غسل بعد از نماز ظہر دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔ بعد سلام پھیرنے کے اپنی حاجت کو ایک سفید کاغذ پر لکھ کر اپنے سامنے رکھ لے اور اکتالیس مرتبہ وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ (سورۃ مومن ۴۰، آیت ۴۴) پڑھ کر پھر ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ اور تین مرتبہ سورۂ اخلاص اور ایک مرتبہ سورۂ انعام پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ یکشنبہ کے دن سے شروع کر کے سات یوم تک بلا ناغہ اس عمل کو جاری رکھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے جھوٹے مقدمہ سے خلاصی پائے گا۔

## مشکل کا حل

ہر طرح کی سختی اور مشکل میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے نصف شب کو دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد گیارہ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔ پھر سلام پھیرنے کے بعد کثرت سے درود پاک حضور سرورِ کائنات ﷺ پر بھیجے اور اللہ تعالیٰ سے بوسیلہ حضور غوث پاک طالب حل ہو۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت وہ مشکل حل ہو گی۔ اس عمل کی مداومت تا حل مشکل جاری رکھے۔

## مال کی حفاظت

اگر کسی کے گھر میں مال و دولت کے چوری ہونے یا ضائع ہونے کا خطرہ ہو تو ایسے

میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے بارہ کنکریاں پاک صاف لے کر ہر کنکری پر بارہ مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر اس مال میں رکھ دیں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت وہ مال و دولت محفوظ رہے گا اور کسی بھی قسم کا نقصان نہ ہوگا۔

## قرض کی ادائیگی

قرض کے بوجھ تلے دبے ہوئے انسانوں کے لئے ناممکنات حالات میں بھی قرض سے جلد سبکدوش ہونے کے لئے ذیل کا عمل کارگر اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے روانہ نماز عشاء کے بعد چار رکعت نماز نفل بہ طریق ذیل پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ سورہ فلق پڑھے۔ دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ سورہ فلق پڑھے۔ دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ سورہ کافرون پڑھ کر سلام پھیرے پھر یہ دعا سات مرتبہ پڑھے۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ الدِّيدِالدِّيدِالْوَاحِدُالْاَحَدُسُبْحَانَ اللّٰهِ الْفَرْدِ الصَّمَدِالَّذِیْ رَفَعَ السَّمٰوٰاتِ بِغَيْرِ عَمَدِالْمُنْفَرِدُ بِلَاصَاحِبَتِهٖ وَلَدْ وَلِدٌ اس کے بعد پھر بقیہ دو رکعت اس طرح پڑھے کہ تیسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ سورۂ اخلاص اور چوتھی رکعت میں تین مرتبہ سورہ العصر اور تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے بعد سلام پھیرنے کے سجدہ میں جا کر سات مرتبہ یہ دعا مانگے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَالُکَ التَّیْسِیْرَ "فِیْ کُلِّ عَسِیْرٍفَاِنَّ التَّیْسِیْرَ فِیْ کُلِّ عَسِیْرٍ عَلَیْکَ سَهْلٍ یَسِیْر اس کے بعد سجدہ سے سر اٹھا کر دس مرتبہ یہ پڑھے اَلْحَمْدُلِلّٰهِ رَبُّ السَّمٰوٰاتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَلَهُ الْکِبْرِیَاءِ فِی السَّمٰوٰاتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَالْعَزِیْزُ الْحَکِیْمِ چالیس روز بلاناغہ اس عمل سے قرض کی ادائیگی کا بندوبست غیب سے ہو جائے گا اور اس سے نجات کلیہ مل جائے گا۔

## آفات وبلیات سے حفاظت

جو کوئی اس بات کا آرزومند ہو کہ وہ آفات وبلیات سے ہر طرح محفوظ رہے اور اسے زندگی بھر کوئی نقصان نہ پہنچے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر نماز کے بعد سورۂ فلق اور سورۂ ناس تین تین مرتبہ پڑھ کر ذیل کی دعا پڑھے اور اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت ہر قسم کی آفات و بلیات سے تاحیات محفوظ رہے گا دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ لَکَ الْحَمْدُ وَاِلَیْکَ الْمُشْتَکٰی وَعَلَیْکَ التُّکْلَانِ وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّابِاللّٰہِ الْعَلِیُّ الْعَلِیْم۔

## ہیروئن یا شراب کا نشہ چھڑانے کے عمل

ہیروئن، شراب، چرس، گانجا کے نشئی لوگوں کے لئے ذیل کا عمل بے حد اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے شب جمعرات، جمعہ اور پیر کو تھوڑی سی شیرینی یا پانی لے کر اس پر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ذیل کہ سورۂ ہائے مبارکہ پڑھ کر دم کر لیں اور اس پانی کو یا مٹھائی کو نشئی کو اس وقت کھلائیں یا پلائیں جب اس کا نشہ ٹوٹ چکا ہو۔

یہ عمل نوے دن تک ہر ہفتہ میں تین دن کرنے سے نشئی نشے سے متنفر ہو کر اس سے مکمل تائب ہو جائے گا اور کوئی بھی شے رکاوٹ نہ بنے گی اور نہ ہی وہ اس سے کے نزدیک دوبارہ کبھی جائے گا انتہائی مجرب اور آزمودہ نسخہ ہے۔

سورہ ہائے مبارکہ یہ ہیں۔

۱۔ الحمد شریف۔۔۔۔اکتالیس مرتبہ۔

۲۔ سورۂ اخلاص۔۔۔۔اکتالیس مرتبہ۔

۳۔ سورہ جمعہ۔۔۔۔تین بار۔

۴۔ سورہ رحمٰن۔۔۔۔تین بار۔

۵۔ سورۂ مزمل۔۔۔۔تین بار۔

۶۔ اوّل وآخر درود شفاء۔۔۔۔اکیس اکیس مرتبہ۔

## پھانسی کا حکم بدلوانے کے لئے

اگر کوئی شخص بے گناہ ہو اور اسے عدالت کی طرف سے پھانسی کا حکم صادر ہو چکا ہو تو ایسے میں اپیل دائر کرنے سے قبل اس کے عزیز واقارب طاق تعداد میں کسی مسجد یا گھر میں کسی بھی پاک صاف جگہ پر بیٹھ کر ذیل کا ختم شریف پڑھیں۔ یہ عمل بے حد مجرب اور آزمودہ ہے اس کے لئے سورہ ناس پانچ ہزار سات چھیالیس مرتبہ اول وآخر درود شریف ایک سوایک مرتبہ پڑھ کر سجدے میں سر رکھ کر نہایت عجز وانکساری کے ساتھ گڑگڑا کر اللہ رب العزت کے حضور یوں دعا مانگیں۔

''اے مولا کریم اپنے پیارے حبیب حضرت محمد ﷺ کے وسیلہ جلیلہ سے اور اس سورۂ مبارکہ کی حرمت کے طفیل تو ہم پر رحم وکرم فرما اور اس قیدی کو (اس کا اور اس کی ماں کا نام لیں) جو حکم پھانسی ناجائز طور پر ہوا ہے اسے اپنے فضل وکرم سے رہائی میں بدل دے تو ہی مشکل کشا ہے ہمارے معاملے میں مشکل کشائی فرما۔''

اس عمل کو اکیس روز تک جاری رکھیں۔ انشاء اللہ پھانسی کا حکم بفضل ایزدی منسوخ ہو کر صحیح انصاف مل جائے گا اور بے گناہی ثابت ہونے پر نجات مل جائے گی۔

## وسواس قلب سے حفاظت

وسواس قلب سے حفاظت کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے ہر نماز کے بعد تیرہ مرتبہ سورۂ فلق بمعہ اول وآخر درود شریف تین تین پڑھ کر اپنے دل پر پھونک لیا کرے۔ انشاء اللہ وسواس قلب سے مکمل نجات مل جائے گی۔

## زہر سے حفاظت

سانپ، بچھواور زہریلے کیڑے مکوڑوں سے حفاظت۔ اس مقصد کے لئے ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے خرگوش کی جھلی پر باوضو حالت میں سورۂ اخلاص لکھ کر اپنے پاس محفوظ طریقے سے رکھیں۔ انشاءاللہ ان تمام زہریلے جاندار سے اللہ تعالٰی کے فضل سے حفظ وامان میں رہیں گے۔

## حفاظت صحت کے لئے

جو فرد ذیل کی آیات وسورۂ ہائے مبارکہ باوضو حالت میں سفید کاغذ پر قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران وگلاب سے لکھ کر اور انہی کو سات سات مرتبہ پڑھ کر دم کر کے اپنے پاس رکھے گا تا زندگی ہر قسم کی بیماری اور شر سے محفوظ و مامون بفضل ایزدی رہے گا۔

سورۂ اخلاص ایک مرتبہ، سورۂ فلق ایک مرتبہ، سورۂ ناس ایک مرتبہ، آیت الکرسی ایک مرتبہ، آیات ذیل ایک مرتبہ۔

عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ حَفِیْظٌ. وَعِنْدَنَا کِتَابٌ حَفِیْظٌ. لِکُلِّ اَوَّابٍ حَفِیْظٍ. وَاِنَّ عَلَیْکُمْ لَحَافِظِیْنَ. وَحِفْظًا مِّنْ کُلِّ شَیْطَانٍ مَّارِدٍ. وَحِفْظًا ذَالِکَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزُ الْعَلِیْمِ. وَحَفِظْنٰهَا مِنْ کُلِّ شَیْطَانٍ رَّجِیْمٍ. اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحَافِظُوْنَ لَهٗ مُعَقِّبَاتٌ مِّنْ بَیْنِ یَدَیْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ یَحْفَظُوْنَهٗ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ حَفِیْظٍ عَلَیْهِمْ وَمَا اَنْتَ عَلَیْهِمْ بِوَکِیْلٍ. اِنْ کُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْهَا حَافِظٌ. بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ. فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَکَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ.

